ابن اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان صاحب بریلوی قدس سرہ

# وقعات السنان

مفتیء اعظم مولٰینا محمد مصطفٰے رضا بریلوی قدس سرہ



کتاب ———— وقعات السنان الی حلق بسط البنان

مصنف ———— مفتی اعظم مولانا محمد مصطفےٰ رضا بریلوی قدس سرہ

(ابن) اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ

اصلاح و نظر ثانی ———— ماہر تحقیقات اسلامیہ سید امیر محمد شاہ قادری بخاری

مدرس درسیات نظامیہ (ایم-اے عربی و اسلامیات)

ناشر ———— غوثیہ بک ڈپو مریدکے

اشاعت ———— اکتوبر 1999ء


## ملنے کے پتے

☆ مکتبہ حامدیہ گنج بخش روڈ لاہور

☆ ضیاء القرآن گنج بخش روڈ لاہور

☆ مسلم کتابوی گنج بخش روڈ لاہور

☆ حجاز پبلی کیشنز دربار مارکیٹ لاہور

# تعارف کتاب

آپ کی زیر مطالعہ کتاب بلاشبہ اہل سنت و جماعت کے لئے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں کتاب ہذا میں فرق باطلہ کا عموماً اور نجدیت غیر مقلدیت اور تقلید نما نام نہاد سنیوں دیوبندیوں کی خصوصاً خوب خبر لی گئی ہے۔ اور وہابیوں دیوبندیوں کی تحریری بد عنوانیوں کو دلائل شرعیہ سے کفریہ عبارات ثابت کیا گیا ہے۔ مولوی اسماعیل دہلوی، قاسم نانوتوی، رشید گنگوہی، صدیق الحسن بھوپالی، اشرف علی تھانوی، کے بد عقائد نمایاں کیے گئے ہیں۔

صراط مستقیم تحذیر الناس بسط البنان، حفظ الایمان کی تحریری بے ایمانیوں کا اچھی طرح پوسٹ مارٹم کیا گیا ہے۔ مندرجہ ذیل بالا کتابوں کی کفریہ عبارات کی نہ صرف نشان دہی کی گئی ہے بلکہ قاطع براہین سے ان مصنفین کو ہمیشہ کے لئے بے زبان بنا کر رکھ دیا گیا ہے۔ ایسی کتب کے مطالعہ سے یقیناً مسلک اہل سنت کو ایک مضبوط دفاع میسر ہو گا۔ اہل سنت مناظر علماء کے لئے زیر نظر کتاب خضر راہ کا کام دے سکتی ہے۔

دعاگو

سید امیر محمد شاہ قادری سانده قصور



نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔

## بخدمت جناب گرامی القاب سراپا کرم وسیع المناقب جناب مولوی اشرف علی تھانوی صاحب

السلام علیٰ من اتبع الھدیٰ جب سے سیف النقی جیسی ملعون ونا پاک کتاب آپ حضرات نے چھپوائی اور بیچی اور مدرسہ دیوبند سے شائع کی اور آپ کے علماء نے اس پر افتخار اور اس سے استناد اور اس کی نقول کاذبہ ملعونہ پر اعتماد کیا۔ جس کی نظیر آج تک کسی آریہ و پادری کو بھی نہ بن پڑی کہ خصم کے آبا و اجداد و اکابر و مشائخ و اسیاد۔ حتیٰ کہ حضور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعنہم کے اسماء طیبہ سے کتابوں کی کتابیں دل سے تراشیں یں ان کی عبارتیں گھڑ لیں۔ ان کے مطبع اور صفحے بنالیے کہ تم تو یوں کہتے ہو اور تمہارے یہ اکابر کرام اپنی فلاں فلاں کتاب مطبوعات فلاں فلاں مطابع کے فلاں فلاں صفحے پر یوں فرماتے ہیں۔ حالانکہ جہان میں نہ ان کتابوں کا نشان نہ ان عبارتوں کا پتہ بلکہ وہ تمام وکمال محض ایک گھڑا ہوا خواب پریشاں ہے۔ جس کی تعبیر صرف اس قدر کہ لعنۃ اللہ علی الکذبین۔ اس روز سے آپ حضرات کسی عاقل کے نزدیک لائق کلام وخطاب نہ رہے اور جبھی سے آپ کی طرف سے دُو ورقیاں، چَو ورقیاں ہزار در ہزار سب وشتم و دشنام وکذب وافترا و اتہام پر مشتمل برسات میں حشرات الارض کی طرح پھیل پڑیں اور خصوصاً واقعہ مراد آباد اور اس میں آپ صاحبوں کا عجز وفرار اور مناظرہ بند کرنے کے لیے پولیس المدد یا انصاری الغیاث

کی پکار عالم آشکار ہو کر اور بھی سونے پر سہاگہ ہوئی پھر رشحہ اخیرہ کا جبھی سے آپ پر نازل ہونا اور آج تک لاجواب رہنا اور ابھی کے اموات غیر احیا ہونے پر رجسٹری کر گیا، بااین ہمہ آپ کے اذناب چاہتے ہیں کہ آپ کی مستعارجیات جس میں تا ئے تانیث کے سوا باقی حصہ بالکل معدوم ہوگیا ہے۔ چین سے نہ گزرے اور آپ سے چھیڑ چلی ہی جائے۔ لہٰذا ان کی دہن دوزی کو کتاب مستطاب الکاوی فی العاوی والغاوی وکتاب الاجواب القشم القاصمہ للداسم القاسمہ وکتاب بیراپا انتخاب اشد الباس علی عابد الخناس یعنی رد تحذیر الناس وکتاب کامل النعاب نور الفرقان بین جند الالٰہ واحزاب الشیطان وغیرہا سے یہ چند مختصر سوال انتقاط کر کے حاضر کرتا ہوں۔ اگر آپ نے جواب کی ہمت کی، جو انشاء اللہ العظیم آپ کو کبھی نہ ہوئی اور نہ ہو تو بقیہ مباحث جلیلہ بھی اسی پیرایہ میں گزارش کر کے دکھاؤں گا کہ آپ حضرات نے اللہ و رسول جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جو منہ بھر بھر کر گالیاں دیں اور آپ کے حمائتیوں نے جان توڑ کر ان کے نا مندمل زخم بھرنے کے لیے سخت مہمل اور بادر ہوا تاویلیں گڑھیں۔ وہ حقیقتہً دوستی بے خرد و دشمنی است کے قبیل سے تھیں اور آپ کی بات بنانے کے بدلے الٹی آپ پر رلیشخند اور مرہم ریش ہونے کے عوض اور نمک پاش اور مشک آگندہ ہوگئیں۔

سنۃ اللہ فی الذین خلوا من قبل ولن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا ولن یجعل اللہ للکفرین علی المومنین سبیلا جعل کلمۃ الذین کفروا السفلی وکلمۃ اللہ ھی العلیا ومن اصدق من اللہ قیلا وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا وناصرنا وماونا محمد و الہ وصحبہ تعظیما وتمجیدا۔ آمین۔

**سوال اوّل**: محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خاتم النبیین ہونا جو قرآن عظیم میں منصوص اور مسلمانوں کے ضروریات دین سے ہے۔ صرف یہ لفظ ضروریات سے ہے۔ معنی کچھ گھڑ لیجئے۔ یا ان کے کوئی معنی ضروریات سے ہیں۔ بر تقدیر ثانی وہ معنی کیا ہیں۔

**سوال دوم**: جو معنی کہ ایک شخص تیرہ سو برس کے بعد تراشے اور ان کے ایجاد کنندہ ہونے کا خود بھی مقر ہو اور وہ مقر نہ ہوتا تو سلف صالحین سے آج تک کسی سے ان کا منقول نہ ہونا خود ان کے حدیث پر شاہد عادل ہوتا کیا وہ ضروریات دین سے ٹھہریں گے۔ یا وہ معنی جو سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و صحابہ و تابعین و ائمہ دین سے متواتر اور عام مسلمانوں میں دائر و سائر ہیں۔ وہ ضروریات دین سے ہوں گے۔ ضروریات دین کے کیا معنی ہیں۔

**سوال سوم**: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و صحابہ و تابعین و ائمہ دین نے خاتم النبیین کے یہی معنی بتائے کہ حضور سب سے پچھلے نبی ہیں۔ بعثت اقدس کے بعد اب کوئی جدید نبی نہ ہوگا یا یہ بتائے ہیں کہ حضور نبی بالذات ہیں اور انبیا نبی بالعرض اور ما بالعرض کا قصہ ما بالذات پر ختم ہو جاتا ہے۔ یہ معنی خاتم النبیین اگر بتائے ہوں تو ثبوت دیجئے نہ بتائے ہوں تو اقرار کیجئے کہ واقعی یہ حدث محدث ہے اور ضروریات دین کے وہی معنی اوّل ہیں۔

**سوال چہارم**: جو معنی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و صحابہ و تابعین و ائمہ دین بتاتے آئے۔ ان کو خیال عوام کہنے والا ضروریات دین کا منکر ہے یا نہیں۔ اس لیے صحابہ و ائمہ حتیٰ کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو معاذ اللہ معنی قرآن مجید سے جاہل و نافہم ٹھہرایا یا نہیں ایسا ٹھہرانے والا کافر ہے یا مسلمان، سنی ہے یا بد دین بندۂ شیطان۔

**سوال پنجم**: جو معنی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و صحابہ و ائمہ سے متواتر اور مسلمانوں میں ضروری دینی ہو کر دائر و سائر ہیں۔ وہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ انور میں یا حضور کے بعد کسی کو نبوت ملنے کے منافی ہیں یا نہیں۔ اگر نہیں تو صاف کہہ دیجئے کہ حضور کے بعد کتنے ہی جدید نبی ہوں معنی آیت و حدیث کے کچھ خلاف نہیں اور اگر ہیں تو زمانہ اقدس میں یا حضور کے بعد دوسرا نبی تجویز کرنا معنی متواتر ختم نبوت کے خلاف اور اس میں ضرور خلل انداز اور جو اس کا منکر ہوا وہ ضروریات دین کا منکر ہو کر کافر ہوا یا نہیں۔

**سوال ششم**: ختم زمانی کا انکار کفر ہے یا نہیں اگر ہے تو اسی وجہ سے کہ وہ ختم نبوت کی آیت و احادیث اس معنی متواتر ضروری دینی کے خلاف ہے یا کسی اور مَن گھڑت وجہ سے بر تقدیر ثانی وہ وجہ بتلائیے۔ قرآن و حدیث و کلام ائمہ سے اس کا ثبوت دیجئے بر تقدیر اوّل جو اس معنی کو خیال عوام بتا چکا اور خود وہ معنی گھڑے کہ نبی جدید پیدا ہونا منافی ختم نبوت نہ رہا تو کس منہ سے ختم زمانی کے منکر کو کافر کہہ سکتا ہے۔ اس کی دلیل

مثبت کفر پیدا کیجے۔

**سوال ہفتم:** جب کہ اس کے معنی پر نبوت جدیدہ منافی ختم نبوت نہیں تو ختم زمانی وہ کہاں سے ثابت کرے گا۔ کیا اسی ختم نبوت سے جس کے وہ معنی اس نے خیال جہال ٹھہرا دیئے۔ یہ تو باطل ہے اور دوسری کوئی دلیل نہیں تو وہ خود بھی ختم زمانی کا حقیقۃً منکر ہوا یا نہیں۔ اور اس کے منکر کو کافر کہہ کر خود اپنے کفر کا مقر ہوا یا نہیں کیا اپنے کفر کا اقرار کافر کو کفر سے بچا لیتا ہے۔

**سوال ہشتم:** نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت جدیدہ کا صرف وقوع ماننا کفر ہے اس کی تجویز کفر نہیں یا تجویز بھی کفر ہے۔ بر تقدیر اول ائمہ کرام کے کلام سے ثبوت دیجئے۔ بر تقدیر ثانی تجویز کفر ہے تو اس لیے کہ منافی ختم نبوت ہے یا اور کسی وجہ سے۔ بر تقدیر ثانی اس وجہ کا بیان و ثبوت اور بر تقدیر اول جو قائل وقوع کو کافر کہے اور آپ تجویز نبوت جدیدہ کو خلاف ختم نبوت نہ جانے۔ وہ کافر ہوگا یا نہیں۔ اگر دو مسئلے ہوں جن میں ہر ایک کا انکار کفر ہو۔ زید ان میں سے ایک کے منکر کو کافر کہے اور دوسرے کا خود منکر ہو تو اس کا پہلے کے منکر کو کافر کہنا دوسرے کے انکار سے خود کافر ہونے کے کیا منافی ہو سکتا ہے۔

**سوال نہم:** اللہ عزوجل کے ماننے والو للہ انصاف للہ انصاف ایک ولید پلید کہے عوام کے خیال میں تو اللہ تعالیٰ کا واحد ہونا بایں معنی ہے کہ اللہ اکیلا ہے، تنہا خدا ہے مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تعدد یا توحد وجود میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ عرش بھی ایک ہی ہے اور سب میں نیچے کی زمین بھی ایک ہی ہے۔ آدم بھی ایک ہی ہیں اور ابلیس بھی ایک ہی ہے۔ پھر مقام حمد میں لا الہ الا اللہ فرمانا کیونکر صحیح ہو سکتا ہے۔ ہاں اگر اس وصف کو اوصاف حمد میں سے نہ کہے اور اس مقام کو مقام حمد نہ قرار دیجئے تو البتہ توحید باعتبار تنہائی وجود صحیح ہو سکتی ہے۔ مگر میں جانتا ہوں کہ اہل اسلام میں سے کسی کو یہ بات گوارا نہ ہوگی۔ بلکہ بنائے توحید اور بات پر ہے۔ جس سے تنہائی وجود خود بخود لازم آجاتی ہے۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ موصوف بالعرض کا قصہ موصوف بالذات



کے آگے ختم ہو جاتا ہے۔ اصل کے آگے ظل کو کوئی دعویٰ نہیں پہنچتا ہے۔ خدا کے لیے کسی اور خدا کے نہ ہونے کی وجہ اگر ہے تو یہی ہے۔ یعنی ممکنات کے وجود اور کمالات وجود سب عرضی یعنی بالعرض ہیں۔ سو اسی طور خدا کی توحید کو تصور فرمائیے یعنی وہ موصوف بوصف الوہیت بالذات ہے اور سوا اس کے اور ہوں تو موصوف بالعرض ہوں گے۔ اوروں کی الوہیت اس کا فیض ہوگی پر اس کی الوہیت کسی اور کا فیض نہیں توحید بمعنی معروض کو تنہائی وجود لازم ہے۔ اگر بطور اطلاق یا عموم مجاز اس توحید کو کوئی اور مرتبے سے عام لے لیجئے تو پھر دونوں طرح کی توحید مراد ہوگی پر ایک مراد ہو تو شایان شان الٰہی توحید مرتبی ہے نہ کوئی اور۔ مجھ سے پوچھئے تو میرے خیال ناقص میں تو وہ بات ہے کہ سامع منصف انکار ہی نہ کر سکے۔ وہ یہ کہ توحید و تعدد یا عددی ہوگا یا وجودی یا رتبی۔ یہ تین نوعیں ہیں۔ باقی مفہوم توحد و تعدد ان تینوں کے حق میں جنس اور ظاہر ہے کہ مثل چشم و چشمہ معانی عین ان تینوں میں یوں بعید نہیں جو توحید کو شرک کہیئے جنس نہ کہیئے۔ سو لفظ وجود کی جا پر اگر موصوف توحد بھی کوئی مفہوم عام ہی تجویز کیا جائے تو بہتر ہے۔ سو اگر اطلاق و عموم ہے تب تو ثبوت توحید وجودی ظاہر ہے ورنہ تسلیم لزوم توحد بدلالت التزامی ضرور ثابت ہے۔ ادھر تصریحات قرآنی و حدیث اس باب میں کافی کیونکہ یہ مضمون درجہ تواتر کو پہنچ گیا ہے پھر اس پر اجماع بھی منعقد ہو گیا گو الفاظ مذکورہ توحید کوئی بسند متواتر منقول نہ ہوں۔ جیسا تواتر اعداد رکعات فرائض و وتر وغیرہا جیسا اس کا منکر کافر ہے۔ ایسا ہی اس کا منکر بھی کافر ہوگا۔ غرض توحید اگر بایں معنی تجویز کی جائے جو میں نے عرض کیا تو اللہ کا واحد ہونا بندہ ہی کی نظر سے خاص ہوگا۔ بلکہ اگر بالفرض ازل میں بھی کہیں اور کوئی خدا ہو۔ جب بھی اللہ کا واحد ہونا بدستور باقی رہتا ہے۔ بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ ازل بھی کوئی خدا پیدا ہو تو پھر بھی توحید الٰہی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔

ولید پلید کا کلام پلید ختم ہوا اب استفتا ہے کہ ولید جو ازل میں یا بعد ازل بھی اور خدا پیدا ہونے کو توحید الٰہی کے کچھ منافی نہیں جانتا۔ کافر ہوا یا نہیں اور اس کا وہ ادعائے ریائی کہ توحید وجودی بھی متواتر اور اس کا منکر کافر ہے۔ اس کفر سے اسے کیا بچائے گا۔ ہاں اس نے زبانی کہا کہ جو دوسرا خدا مانے کافر ہے۔ اس سے اتنا سمجھ گیا کہ وہ دو خدا موجود نہیں مانتا مگر اس کی

تجویز تو کرتا ہے اور دوسرا خدا پیدا ہونے کو توحید الٰہی کے کچھ منافی نہیں جانتا۔ یہ کیا کفر نہیں تو اس کی اگلی تکفیر خود اس کے اس پچھلے کفر کو کیا اٹھائے گی۔ نہیں نہیں وہ ضرور قطعاً یقیناً کافر ہوگا اور شیاطین اس کی بگڑی بنانے کو اس کے سر پر جو تادبل کا ٹوکرا دھرتے ہیں۔ اسے تو کفر سے بچا نہیں سکتے۔ خود اس کے ساتھ کفر کے گڑھے میں گرتے ہیں۔ کہئے یہ حق ہے یا نہیں۔ ہے تو قبول کرو۔ نہیں تو وجہ مدلل بیان کرو۔

**سوال دہم:** کیا ہر ممکن ذاتی جائز الوقوع ہوتا ہے۔ آپ لوگ جو معاذ اللہ کذب باری کو ممکن ذاتی کہتے اور بحرف مسلمانان اس کے تجویز کرنے والے کو کافر کہتے ہیں۔ اگرچہ قطعاً تجویز بلکہ وقوع کے قائل ہو۔ جیسا کہ کتاب مستطاب سبحٰن السبوح سے ثابت ہے تو امکان و تجویز کا فرق خود بھی جانتے ہو پھر معتمد المستند شریف صـ۱۰۳ کی عبارت کریمہ کا خباثات تحذیر الناس سے فرق پوچھنا کمال وقاحت و بے شرمی ہے یا نہیں۔ معتمد المستند شریف تو بحمد اللہ تعالیٰ ایک معتمد کی تصنیف ہے۔ آج تک کسی جاہل سے جاہل مسلمان نے بھی تحذیر الناس کی سی یہ خباثتیں بکی ہیں کہ ختم زمانی میں کچھ فضیلت نہیں اس کا مراد لینا کلام اللہ کو مہمل کر دینا ہے۔ ختم نبوت کے یہ معنی ہیں کہ اور نبی بالعرض ہے۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبی جدید کی تجویز کو مخل خاتمیت نہیں۔ کہاں تو یہ کھلے کفر اور کہاں وہ صریح حق کہ نبوت جدیدہ ممکن الوقوع نہیں جو اسے ممکن الوقوع کہے کافر ہے۔ مجرد امکان ذاتی ہے۔ وہ بھی تعدد خاتم میں نہیں۔ دو خاتم النبیین ہونا محال بالذات ہے۔ جو معتمد المستند کے ارشادات عالیہ ہیں۔ یہاں فرق نہ سمجھنا تو اس سے بھی بدتر ہے۔ جو حضرت مولوی معنوی قدس سرہٗ نے فرمایا کہ ؎

آنچہ انسان میکند بوزینہ ہم — آں کند کز مرد بیند دم بدم
او گماں بردہ کہ من کردم چو او — فرق را کے بیند آں استیزہ جو

وہاں تعالیٰ تو تھی اسے تو اتنی بھی نصیب نہیں اور فرق کی طلب۔

**سوال یازدہم:** محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم آپ کے دھرم میں عزیز جلیل ہیں یا نہیں۔ للہ العزۃ ولرسولہ قرآن عظیم کا ارشاد ہے یا نہیں۔ حضور کی ذات مقدسہ پر عزت و جلالت کا حکم کرنا صحیح ہے یا نہیں۔



**سوال دوازدہم:** باآنکہ بہ نص قطعی قرآن عظیم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بلکہ ان کے بندے ان کے غلام بھی عزیز و جلیل ہیں۔ اللہ عزوجل کی طرح محمد عزوجل کہنا منع ہے یا نہیں علمائے کرام نے اس کی ممانعت فرمائی یا نہیں اگر ہے تو اس ممانعت کی کیا وجہ ہے۔ آیا یہ کہ عزت و جلالت معاذ اللہ ذات اقدس سے مسلوب ہے اور ذات مقدسہ پر اس کا حکم کرنا صحیح نہیں یا اس کی وجہ محض اس لفظ سے مختص ہے نہ کہ حکم کو شامل۔

**سوال سیزدہم:** جو اس ممانعت کی بنا پر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات مقدسہ پر عزت و جلالت کا حکم کرنا ہی صحیح نہ جانے وہ فقط لفظ عزوجل کے اطلاق کو منع کرتا ہے یا خود معنی عزت و جلالت نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے ثابت کرنے کو باطل و غیر صحیح مانتا ہے۔ ایسا ماننے والا مسلمان ہے یا کافر سنی ہے یا بد دین فاجر۔

**سوال چہاردہم:** شے پر شے کا حکم کرنا موضوع کے لیے معنی محمول کا ثابت کرنا ہے یا صرف لفظ کا اطلاق کرنا جو حکم ہی کو باطل مانے اس کا یہ عذر کہ میں صرف اس لفظ کے اطلاق کو رد کرتا ہوں۔ حکم صحیح مانتا ہوں۔ صریح مکابرہ ہٹ دھرمی عناد بے شرمی ہے یا نہیں۔

**سوال پانزدہم:** ولیہ یہ سوال ہو کہ زید اللہ عزوجل کو مبدء فیاض کہتا ہے کہ فیضان کی اس سے ابتدا ہے۔ زید کا استدلال اور یہ عقیدہ کیسا ہے۔ ولید اس کے جواب میں کہے۔ اللہ عزوجل کی ذات مقدسہ پر مبدئیت فیض کا حکم کیا جاتا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس سے مراد مبدئیت بنظر بعض اشیاء ہے یا بلحاظ کل اگر بعض اشیاء مراد ہیں تو اس میں اللہ تعالیٰ کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا مبدء ہونا تو ہر کنگر ہر کمہار اور کافروں اور جانوروں کے لیے بھی حاصل ہے۔ کیونکہ ہر شخص کوئی نہ کوئی ایسی بات کرتا ہے جس کی اسی سے ابتداء ہے کنگر کمہار نئی نئی مورتیں مٹی سے بناتے ہیں بجار سب سے پہلے عمرو بن لحی کافر نے چھوڑے۔ سنت نبویہ بدعتی کی ابتداء سب سے پہلے یزید نے کی جو گنج بنانے کی ابتدا ایسے سے ہے تو چاہیے کہ ہر کمہار اور کافر اور جانور کو مبدء فیاض کہا جائے پھر اگر زید اس کا التزام کر لے کہ ہاں میں سب کو مبدء فیاض کہوں گا تو پھر مبدئیت فیض کو منجملہ کمالات الٰہیہ کیوں شمار کیا جاتا ہے۔ جس امر میں مومن بلکہ انسان کی بھی خصوصیت نہ ہو وہ کمالات الوہیت سے کب ہو سکتا ہے۔ اور اگر

التزام نہ کیا جائے تو خدا و غیر خدا میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے اور اگر تمام اشیاء کی مبدئیت مراد ہے۔ اس طرح کہ اس کی ایک فرد بھی خارج نہ رہے تو اس کا بطلان دلیل عقلی و نقلی سے ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ خود اپنی ذات کا مبدء نہیں اگر کسی کو ایسے الفاظ سے شبہ واقع ہو۔ جیسا قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد مذکور ہے خالق کل شئی یا مثل اس کے تو سمجھ لینا چاہیئے کہ یہاں عموم استغراق حقیقی مراد نہیں کیونکہ اس کا استحالہ اوپر دلیل عقلی و نقلی سے ثابت ہو چکا ہے۔ بلکہ یہاں عموم و استغراق اضافی مراد ہے۔ یعنی باعتبار خالقیت بعض اشیاء کہ اس پر قدرت کمالات ضروریہ متعلقہ بہ الوہیت سے ہے عموم فرمایا گیا۔ پس اس کا مقتضیٰ صرف اس قدر ہے کہ الوہیت کے لیے جو مبدء یقینی لازم و ضروری ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کو بتمامہا حاصل ہیں۔ الفاظ عموم کا عموم اضافی میں مستعمل ہونا محاورات جمیع السنۃ میں بلا نکیر جاری ہے اور خود قرآن مجید میں مذکور بلقیس کی نسبت فرمایا گیا: واوتیت من کل شئی یعنی اس کے پاس تمام چیزیں تھیں یہ ظاہر ہے کہ اس کے پاس اس زمانہ کی ریل اور تار برقی اور لیمپ اور گیاس اور فوٹو وغیرہ ہرگز نہ تھے، وہاں بھی اشیاء ضروریہ لازمہ سلطنت کا عموم مراد ہے۔ پس ایسا عموم مثبت مدعا زید ہرگز نہیں۔ اجوبہ مذکورہ سے واضح ہو گیا کہ زید کا عقیدہ اور قول سراسر غلط اور خلاف نصوص شرعیہ ہے۔ ہرگز اس کا قبول کرنا کسی کو جائز نہیں زید کو چاہیئے کہ توبہ کرے اور اتباع سنت اختیار کرے۔ تمام ہوئی ولید پلید کی تقریر کفر تخمیر تو آپ ہی فرمائیے کہ اس خبیث کا یہ جواب کفر بے حجاب و تنقیص شان رب الارباب عز جلالہ ہے یا نہیں۔

**سوال شانزدہم:** اس نے اس کلام ملعون میں مبدئیت کی دو قسمیں مبدئیت کل و مبدئیت بعض کر کے قسم اول کا بطلان دلیل عقلی و نقلی سے ثابت مانا یا نہیں۔ کہو مانا۔ اور صراحۃً مانا تو اس کے نزدیک مبدئیت الٰہی صاف صاف قسم دوم کی ہوئی یا نہیں۔ کہو ہوئی اور ضرور ہوئی۔ اب اسی قسم پر کہتا ہے کہ اس میں اللہ کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا مبدء ہونا تو ہر کنگر ہر کمہار کے لیے بھی حاصل ہے تو صاف صریح بے پھیر پھار بے گنجائش انکار اس نے کہا یا نہیں کہ جیسا مبدء اشیاء ہونا اللہ کے لیے ثابت ہے۔ ایسا تو ہر کنگر ہر کمہار کے لیے حاصل ہے۔ کیا اس میں اس نے صراحۃً اللہ واحد قہار کو گالی دی یا نہیں۔ بولو دی اور



ضرور دی۔

**سوال ہفدہم:** حفظ الایمان والی رسلیا کی تقریر بعینہٖ یہی تقریر ولید پلید ہے یا نہیں کہو ہے اور ضرور ہے۔ اس کے مصنف نے بھی اس کلام ملعون میں علم متعلق بالغیوب کی دو قسمیں علم کل و علم بعض کر کے قسم اول کا بطلان دلیل عقلی و نقلی سے ثابت مانا یا نہیں کہو مانا اور صراحۃً مانا۔ تو اس کے نزدیک علم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صاف قسم دوم کا ہوا یا نہیں۔ کہو ہوا اور ضرور ہوا۔ اب اسی قسم پر کہتا ہے کہ اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب تو زید و عمر بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لیے بھی حاصل ہے تو صاف صریح بے پھیر پھار بے گنجائش انکار اس نے کہا یا نہیں کہ مغیبات کا جیسا علم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے ثابت ہے۔ ایسا تو ہر پاگل ہر چوپائے کے لیے حاصل ہے۔ کیا اس میں اس نے صراحۃً محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دی یا نہیں۔ بولو دی اور ضرور دی۔

**سوال ہیجدہم:** رسلیا والا اپنے کفر پر پردہ ڈالنے کو ایک مکر یہ گھڑتا ہے کہ لفظ ایسا کا یہ مطلب نہیں کہ جیسا علم واقع میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے الخ نعوذ باللہ منہا۔ بلکہ مراد اس لفظ ایسا سے مطلق بعض علم گو وہ ایک ہی چیز کا ہو اور گو وہ چیز ادنیٰ ہی درجہ کی ہو۔ کیونکہ اوپر بھی مذکور ہو چکا ہے کہ بعض سے مراد عام ہے اور عبارت آئندہ بھی اس کی دلیل ہے وہو قولہ کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے سے مخفی ہے۔ یوں ہی ولید پلید کہتا ہے کہ لفظ ایسا کا یہ مطلب نہیں کہ جیسا مبدع ہونا واقع میں اللہ تعالیٰ کو حاصل ہے الخ نعوذ باللہ منہا بلکہ مراد اس لفظ ایسا سے ہے مطلق بعض شے کا مبدع ہونا گو وہ ایک ہی چیز کا ہو اور گو وہ چیز ادنیٰ درجے کی ہو۔ کیونکہ اوپر بھی مذکور ہو چکا ہے کہ بعض سے مراد عام ہے اور عبارت آئندہ بھی اس کی دلیل ہے وہو قولہ۔ کیونکہ ہر شخص کوئی نہ کوئی ایسی بات کرتا ہے جس کی اسی سے ابتداء ہے۔ ان پلید و پلید دونوں کا یہ مکر کیسا ہے اور دونوں مردود ہیں یا ایک مردود دوسرا مقبول تو وجہ فرق کیا ہے۔ حالانکہ دونوں نے بعینہٖ ایک کلام کہا ہے۔

**سوال نوزدہم:** ولید پلید کے نزدیک اللہ عزوجل کا مبدع ہونا اور رسلیا والے کے نزدیک محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم واقع میں محیط کل ہے یا محیط البعض۔ اول کو

آپ ہی تو عقلاً و نقلاً باطل بتا آیا ہے تو ضرور واقع میں مبدئیت خدا و علم مصطفےٰ ایسا ہی مانتا ہے جیسے کہہ رہا ہے کہ ایسا تو ہر کنگر کمہار ہر پاگل جانور کو حاصل ہے۔ پھر کدھر سے بھاگتا ہے کہ لفظ کا یہ مطلب نہیں کہ جیسا علم واقع میں الخ کیوں جناب تھانوی صاحب یہ ان دونوں پلید و بلید کی صحیح کفر گری ہے یا نہیں۔

**سوال بستم**: رسلیا والا دوسرا فریب یہ بناتا ہے کہ پھر اس عبارت سے چند سطر بعد دوسری عبارت میں تصریح ہے کہ نبوت کے لیے جو علوم لازم و ضروری ہیں وہ آپ کو بتمام ہا حاصل ہو گئے تھے۔ انصاف شرط ہے جو شخص آپ کو جمیع علوم عالیہ شریفہ متعلقہ نبوت کا جامع کہہ رہا ہے۔ کیا وہ نعوذ باللہ زید و عمرو بھی و مجنون و حیوانات کے علم کو آپ کے علم کے مماثل بتلائے گا۔ کیا زید و عمرو وغیرہ کو یہ علوم حاصل ہیں۔ یہ علوم تو آپ کے مثل دوسرے انبیاء و ملائکہ علیہم السلام کو بھی حاصل نہیں ہیں۔ یوں ہی ولید پلید کہتا ہے کہ پھر اس عبارت سے چند سطر بعد دوسری عبارت میں تصریح ہے کہ الوہیت کے لیے جو مبدئیتیں لازم و ضروری ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کو بتمامہا حاصل ہیں۔ انصاف شرط ہے۔ جو شخص اللہ تعالیٰ کو جمیع مبدئیات عالیہ شریفہ متعلقہ الوہیت کا جامع کہہ رہا ہے۔ کیا وہ نعوذ باللہ یزید و عمرو بن لحی اور کنگروں کمہاروں جانوروں کی مبدئیت کے تبلائے گا۔ یزید و عمر و وغیرہ کو یہ مبدئیتیں حاصل ہیں۔ یہ مبدئیتیں تو انبیاء، ملائکہ علیہم السلام کو بھی حاصل نہیں۔ ان دونوں بلید و پلید کے اس فریب میں کیا فرق ہے۔

**سوال بست و یکم**: کیا ان دونوں بلید و پلید کے اس مکر سے ان ملعون کلموں کی شناعت اٹھ جائے گی۔ کہ جیسی مبدئیت اللہ کی ہے ایسی تو ہر کنگر کمہار کو حاصل ہے۔ جیسا علم حضور کو ہے ایسا تو ہر پاگل جانور کو حاصل ہے۔

**سوال بست و دوم**: رسلیا والا تیسری چال یہ چلتا ہے۔ کہ بلکہ اس شق پر جو محذور لازم کیا گیا اس پر غور کرنے سے تو معلوم ہو سکتا ہے کہ مشابہت کی نفی کی گئی ہے۔ چنانچہ بعض علوم غیبیہ کے مراد لینے پر یہ خرابی بتلائی ہے کہ اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے الخ یعنی اس صورت میں آپ کی تخصیص نہ رہے گی۔ بلکہ زید و عمرو وغیرہ بھی اس صفت میں آپ کے شریک و مشابہ ہو جائیں گے۔ حالانکہ آپ کی صفات خاصہ کمالیہ میں آپ کا کوئی شریک و مشابہ نہیں ہے



اس لیے یہ شق باطل ہوئی۔ یوں ہی ولید بلید کہتا ہے کہ بلکہ اس شق پر جو محذور لازم کیا گیا ہے اس میں غور کرنے سے تو معلوم ہو سکتا ہے کہ مشابہت کی نفی کی گئی ہے۔ چنانچہ مبدئیت بعض اشیاء مراد لینے میں یہ خرابی بتلائی گئی ہے کہ اس میں اللہ تعالیٰ کی کیا تخصیص ہے الخ۔ یعنی اس صورت میں اللہ تعالیٰ کی تخصیص نہ رہے گی بلکہ یزید و عمرو وغیرہ بھی اس صفت میں اس کے مشابہ و شریک ہو جائیں گے۔ حالانکہ اس کی صفات خاصہ کمالیہ میں کوئی اس کا شریک و مشابہ نہیں ہے۔ اس لیے یہ شق باطل ہوئی۔ ان دونوں کی اس چال میں کیا فرق ہے۔

**سوال بست و سوم**: ان دونوں بلید و پلید کی یہ چال صریح بے ایمانی ہے یا نہیں۔ کی تو صاف صاف نفی تخصیص کہ یہ اللہ و رسول سے خاص نہیں۔ ہر کنگر کمہار پاگل جانور کو حاصل ہیں۔ اور بنانا چاہتے ہیں طالب تخصیص۔ یعنی ہم نے تو یہ کہا تھا کہ ایسے ہونا چاہئیں کہ اللہ و رسول سے خاص ہوں۔

بے ایمانو! تخصیص تو وہ چاہے جو ان کی صفت جانے۔ تم دونوں تو اللہ و رسول پر ان کا حکم ہی صحیح نہیں مانتے نہ کہ ان کی ان کے لیے خصوصیت چاہو۔ ع

شرم بادت از خدا و از رسول

کیوں جناب تھانوی صاحب۔ ان دونوں پلید و بلید کی مکاری سے بڑھ کر اور کیا مکاری ہو گی۔ بحیں کفر اور آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اسے اسلام بنانا چاہیں۔ کیوں جناب تھانوی صاحب کیا جو خود کہا اسے اس کی نقیض پر حمل کر کے ہر کافر مسلمانی کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔

**سوال بست و چہارم**: رسلیا والا چوتھا داؤں یہ کھیلتا ہے کہ اگر بزعم معترض تشبیہ کے لیے بھی ہو تب بھی علم زید عمرو وغیرہ کو علم رسول[1] سے تشبیہ نہیں دی گئی بلکہ مطلق بعض علوم سے جس کا اوپر ذکر ہے۔ یوں ہی ولید پلید کہتا ہے کہ:

اگر بزعم معترض تشبیہ کے لیے بھی ہو تب بھی مبدئیت یزید و عمرو بن لحی وغیرہ کو مبدئیت

---

[1] جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

[2] ہم مسلمان کہتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

خدا سے تشبیہ نہیں دی گئی بلکہ مطلق بعض مبدئیت سے جس کا اوپر ذکر ہے ان دونوں کے اس داؤ میں کیا فرق ہے۔

**سوال بست و پنجم:** جناب تھانوی صاحب ملاحظہ ہو کہ ایمان کے ساتھ ان دونوں بے ایمانوں کے حواس بھی جاتے رہے ہیں۔ اے سبحان اللہ علم زید کو تشبیہ دی ہے مطلق بعض علوم سے۔ مبدئیت زید کو تشبیہ دی ہے مطلق بعض مبدئیت سے۔ آج تک کسی سلیم الحواس نے فرد کو مطلق سے تشبیہ دی ہے۔ جیسے کہئے کہ تھانوی صاحب تو بالکل ایسے ہیں جیسے آدمی۔ کیوں جناب تھانوی صاحب ان دونوں مکاروں کا یہ کھسیانا داؤ ان کی فصد لینا چاہتا ہے یا نہیں۔ بلکہ یقیناً ایک فرد کو دوسرے سے تشبیہ دی اور وہ مطلق وجہ شبہ ہے کہ دونوں میں مشترک ہے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علم ہی کو ہر پاگل جانور کے علم سے تشبیہ دی۔ اللہ عزوجل کی مبدئیت ہی کو ہر کنگر کمہار کی مبدئیت سے تشبیہ دی اور پھر لبا ایمان محض منہ زوری سے مسلمانی پکڑنا چاہتے ہیں۔ ان سے کہئے خیشو دور ہو، تمہارا منہ اور مسلمانی[1]۔ کیوں جناب تھانوی صاحب یہ ٹھیک ہے یا نہیں۔

**سوال بست و ششم:** رسیلا والا پانچواں جعل یہ گانٹھتا ہے کہ بلکہ بالفرض محال اگر علمِ رسول سے بھی تشبیہ ہوتی۔ تب بھی من کل الوجوہ نہ ہوتی بلکہ صرف اتنے امر میں کہ جس طرح مطلق بعض غیوب کا حصول آپ کے لیے علت ہو گئی۔ اطلاق عالم الغیب کے لیے اسی طرح مطلق بعض غیوب کا حصول دوسروں کے لیے علت ہو جائے گی۔ اطلاق عالم الغیب کے لیے اگرچہ یہ دونوں بعض متغائر ہوں۔

یوں ہی ولید پلید کہتا ہے:

بلکہ بالفرض محال اگر مبدئیت خدا سے بھی تشبیہ ہوتی تب بھی من کل الوجوہ نہ ہوتی بلکہ صرف اتنے امر میں کہ جس طرح مطلق مبدئیت بعض کا حصول اللہ کے لیے علت ہو گیا۔ اطلاق مبدع فیاض کے لیے اسی طرح مطلق مبدئیت بعض کا حصول دوسروں کے لیے علت ہو جائے گا اطلاق مبدع فیاض کے لیے اگرچہ یہ دونوں بعض متغائر ہوں۔ ان دونوں کی اس جعل سازی میں

[1] ہم مسلمان کہتے ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔



کیا فرق ہے۔

**سوال بست و ہفتم:** جناب تھانوی صاحب ان دونوں بے ایمانوں کی مکاری دیکھئے۔ کنگر کمہار کی مبدئیت اور اللہ عزوجل کا مبدع ہونا مشبہ و مشبہ بہ تھے اور مطلق مبدئیت بعض وجہ شبہ اور صحت اطلاق مبدع فیاض کے لیے علت ہونا اس پر متفرع کہ خبیث نے یہ تشبیہ دے کر اس پر تفریع[1] کی تھی کہ تو چاہیے کہ کمہار کو مبدع فیاض کہا جائے یونہی ہر پاگل جانور کے علم اور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا علم اقدس مشبہ و مشبہ بہ تھے اور مطلق علم بعض مغیبات وجہ شبہ اور صحت اطلاق عالم الغیب کے لیے علت ہونا اس پر متفرع کہ مردک نے یہ تشبیہ دے کر اس پر تفریع کی تھی تو چاہیے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے۔ اب دونوں خبیث و مردک اس تفریع ہی کو وجہ شبہ کیے دیتے ہیں۔ کیا آپ کے نزدیک ان بدحواسوں کی مت ٹھکانے ہے۔

**سوال بست و ہشتم:** رسیلا والا چھٹا جعل یہ کھیلتا ہے کہ ایسی تشبیہ من بعض الوجوہ تو نص قطعی قرآنی میں موجود ہے:

قل انما انا بشر مثلکم۔ ان تکونوا تالمون فانہم یالمون کما تالمون۔

اول میں مقبول کی ایک حالت کو غیر مقبول کی ایک حالت سے اور دوسری میں غیر مقبول کی ایک حالت کو مقبول کی حالت سے تشبیہ دی ہے۔ بعینہٖ اسی طرح ولید پلید کہتا ہے۔ ان دونوں کے اس جعل میں کیا فرق ہے۔

**سوال بست و نہم:** جناب تھانوی صاحب آپ نے ان خبیثوں کی بے ایمانی دیکھی۔

[1] اب بھی تو دونوں کہہ رہے ہیں کہ اسی طرح مطلق بعض کا حصول علت ہو جائے گی۔ اطلاق کے لیے یعنی یہ لازم آئے گا۔ یہ تفریع ہوئی یا وجہ شبہ۔ سفیہ سے پوچھئے کیوں علت ہو جائے گا۔ اگر کہے اس لیے کہ علت ہونے میں دونوں مشترک ہیں تو کھلا مصادرہ علی المطلوب۔ اشتراک کی وجہ اشتراک فی العلیۃ۔ لاجرم کہے گا کہ علم اقدس حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ہر پاگل چوپائے کا علم دونوں ایک سے ہیں تو جیسے وہ علت ہو گیا یہ بھی ہو جائیگا۔ اب کھل گیا کہ بے ادب علم اقدس کو ان ذلیلوں کا سا علم مانتا ہے اور علیت اطلاق کو اس پر متفرع۔ دیکھئے خانی تعوذ باللہ۔

کہاں تو مسلمانوں کی تسکین کو اللہ تعالیٰ کا یہ فرمانا کہ اگر لڑائی میں تمہیں تکلیف پہنچتی ہے۔ تو ایسی ہی تکلیف کافروں کو بھی پہنچتی ہے اور کہاں ان بلید دبیہ کا ایک کمال خدا و رسول کی نفی کے لیے یہ بکنا کہ جیسی مبدئیت اللہ کو ہے ایسی کو ہر کنگر کمہار کو ہے۔ جیسا علم غیب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو چالیا تو ہر پاگل جانور کو ہے۔ کیوں جناب تھانوی صاحب ان بے ایمانوں کو بھی مسلمانی کی ہوا بھی لگی ہے اور جب ان دل کے اندھوں کو یہاں فرق نہ سوجھا تو یہ کیا سوجھے کہ مولیٰ عزوجل اپنے بندوں کی نسبت جو فرمائے یا محبوبان الٰہی براہ تواضع جو اپنی نسبت فرمائیں انہیں دوسرا حجت بنا کر اپنی طرف سے بکے تو ایمان سے جائے، زبان گدی کے پیچھے سے کھینچی جائے۔ جہنم کی آگ میں ذق انک الاشرف الرشید کہہ کر تلا جائے۔

اللہ تعالیٰ عزوجل نے فرمایا:

وعصیٰ آدم ربہ فغوی۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

انما انا ابن امرأۃ قرشیۃ تاکل القدید۔

دوسرا لو کہہ دیکھئے۔ جناب تھانوی صاحب آپ نے سنا ہو کہ کافروں نے رسولوں سے کہا:

ما انتم الا بشر مثلنا۔

کیا مسلمان بھی ایسا ہی کہتے تھے۔

ہمسری با اولیا برداشتند
انبیا را ہمچو خود پنداشتند

کیوں جناب تھانوی صاحب ان دونوں بلید و پلید پر کتنے لاکھ لعنت کی جائے۔

**سوال سیم:** رسالہ الاستواء ان چل پر چلتا ہے کہ البتہ اگر کوئی اس تشبیہ پر اکتفا کرکے وجوہ تفاوت و تفاضل کو بیان نہ کرے تو بے شک قبیح ہے۔ لیکن جب اس کا بھی ساتھ ساتھ بیان ہو۔ جیسا قرآن مجید میں مثلکم کے بعد یوحی الی اور تالمون کے بعد ترجون من اللہ ما لا یرجون ہے اور جیسا کہ تقریر مذکور میں کہ کلام متلاحق و متناسق ہے۔



آپ کا جامع علوم لازمہ نبوت ہونا مصرح ہے یا طرز بیان تفاوت پر دال ہو۔ پھر کیا قباحت ہے اور جب کہ تشبیہ ہی نہ ہو تب تو شبہ کا کوئی موقع ہی نہیں۔ یوں ہی وہ بلید پلید کہتا ہے۔ کہ البتہ اگر کوئی صرف اس تشبیہ پر اکتفا کرکے وجوہ تفاوت و تفاضل کو بیان نہ کرے۔ تو بے شک قبیح ہے۔ لیکن جب اس کا بھی ساتھ ساتھ بیان ہو جیسا قرآن مجید میں مثلکم کے بعد یوحیٰ الیّ اور تالمون کے بعد وترجون من اللہ ما لا یرجون ہے اور جیسا کہ تقریر مذکور میں کہ کلام متلاحق و متناسق ہے۔ اللہ تعالیٰ کا جامع مبیات لازمہ الوہیت ہونا مصرح ہے یا طرز بیان تفاوت پر دال ہو، پھر کیا قباحت ہے اور جب کہ تشبیہ ہی نہ ہو تب تو شبہ کا کوئی موقع ہی نہیں۔ ان دونوں کے اس چل میں کیا بل ہے۔

**سوال سی ویکم:** جناب تھانوی صاحب آپ نے ان بے ایمانوں کی خباثت دیکھی۔ کیا اللہ و رسول کو بری تشبیہیں دینا اس وقت کفر ہے کہ اس کے ساتھ ساتھ ان کی کوئی خوبی نہ بیان کی جائے اور اگر اس کے ساتھ ایک آدھ خوبی بیان کر دو تو پھر اللہ و رسول کو جیسی ذلیل سے ذلیل چاہو تشبیہیں دو کچھ قباحت نہیں۔ قباحت تو جب سوجھے کہ دل میں اللہ و رسول کی عظمت ہو ایمان ہو محبت ہو۔

**سوال سی ودوم:** جناب تھانوی صاحب خفا ہونے کی بات نہیں جو اللہ و رسول کو کہہ چکے ہو۔ اپنوں کو بھی کہو گے یا دہان غیظ و غضب سے بھڑکتی آگ میں رہو گے۔ آپ کی ذریات نے شیطانیت یہ نکالی ہے کہ آپ اور آپ کے بڑے جیسی ناپاک سے ناپاک بات چاہیں۔ اللہ اور رسول جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی جناب میں منہ بھر کر بک جائیں تو وہ سب فقیر مادر اور کمال علائی کا جوہر۔ اس پر اہل اسلام جو ان دشنامیوں پر حکم شرع لگائیں یا آفتاب پر ان کا تھوکا ہوا ان کے منہ پر پلٹیں تو بے تہذیب ہیں بازاری گفتگو کرتے ہیں۔ قابل خطاب نہیں لائق کلام اہل حجاب نہیں۔ اس ڈھٹائی بے حیائی کی کچھ حد ہے تو بات کیا ہے۔ یہ کہ تمہاری جھوٹی عزت ساختہ وقعت ان کی نگاہوں میں اللہ و رسول کی بھی عظمت سے بدرجہا زائد ہے۔ جب تو تم اللہ و رسول کو جیسی چاہو گالیاں دو۔ آنکھوں سکھ کلیجے ٹھنڈک اور اس پر مسلمان تمہارا نام الف کے تلے میں تو بے تہذیب ہیں، فحش کلام ہیں، الا لعنۃ اللہ علی الظلمین

خیر اس کا فیصلہ تو روزِ قیامت ہوگا۔ وہی آیت اللہ یحکم بینکم یوم القیٰمۃ جو آپ نے اپنی بسط البنان میں الٹی پڑھی اور تم پر حجت ہونے کے لیے اس کی لوح پر چڑھی کہ رب تالی القرآن والقرآن یلعنہ وہی ان شاء اللہ العزیز روزِ قیامت تمہارے گلوں پر سوار ہوگی اور جو اللہ و رسول[1] کی گالیوں کے جواب میں تمہیں کچھ کہنا بے تہذیبی بتاتے ہیں۔ ان سب سے بھی سوال ہوگا:

قفوھم انھم مسئولون:

ان سے سوال ہوتا ہے کہ اللہ و رسول تمہاری نگاہ میں ایسے ہلکے تھے اور ان کے یہ بدگو لعین اتنے بھاری تمہیں یا تمہارے ماں باپ کو کوئی آدھی بات کہے تو تہذیب و انسانیت سب بالائے طاق رکھتے ایک کی دس کہہ کر بھی پیچھا نہ چھوڑتے اور اللہ و رسول کے دشنام دینے والوں کے ساتھ ایسے مقدس بے نفس بنتے وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون خیر یہ تو روزِ قیامت کا تصور ہے۔

اللہ یحکم بیننا وھو خیر الحٰکمین۔

اس وقت آپ سے ایک سادہ عرض ہے۔ سیدھی طرح انسان بن کر سنیئے اور ہو سکے تو جواب دیجئے۔ ورنہ توفیق ملے تو کلمۂ اسلام پڑھ کر توبہ کیجیے۔ ہاں ہاں او ولید و بلید تم دونوں نے اللہ و رسول کو تو وہ کچھ کہا کہ جیسی مبدئیت اللہ کو حاصل ہے۔ ہر کنگر کمہار کو حاصل ہے جیسا علم غیب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہے۔ ایسا ہر پاگل ہر جانور کو ہے اور اس پر جو خیر مسلمانوں نے تمہاری لی تو بسط البنان میں ان سات حیلوں حوالوں کی سوجھی اور صاف ٹھہرالیا کہ اللہ و رسول کی جناب میں ایسا منہ کھول دینے میں کچھ قباحت نہیں۔ اب سوال ہے کہ اگر سعید و حمید وغیرہما کہیں کہ جیسا علم جناب گنگوہی صاحب کو تھا ایسا تو

---

[1] جل و علا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔



ہر کتے کو ہوتا ہے۔ جیسا جناب نانوتوی صاحب کو تھا ایسا ہر الّو کو ہوتا ہے۔ جیسا جناب تھانوی صاحب کو ہے ایسا تو ہر گدھے کو ہوتا ہے۔ جیسا جناب دہلوی کو تھا ایسا تو ہر سؤر کو ہوتا ہے۔ جناب گنگوہی صاحب کی صورت کتے کی سی تھی۔ جناب نانوتوی صاحب کی شکل الّو کی سی تھی۔ جناب تھانوی صاحب کا چہرہ گدھے کا سا ہے۔ جناب دہلوی صاحب کا منہ سور کا سا تھا اور وجہ شبہ یہ بتایئے کہ گنگوہی و نانوتوی و تھانوی و دہلوی صاحبان کو بھی بعض علم ہے اور کتے الّو گدھے، سؤر کو بھی بعض ہے۔ اگرچہ خیابان مذکورین کو دینیات کا علم جتنا آج کل مولوی کہلانے کو لازم و ضروری ہے۔ کتے، الّو، گدھے، سؤر سے زائد ہے۔ خیابان مذکورین کا منہ، چہرہ، شکل، صورت بھی مخلوق ہے۔ حادث ہے، فانی ہے۔ اور کتے، الّو، گدھے، سور کے منہ بھی مخلوق حادثات و فانی ہیں۔ اگرچہ آدمی بچہ کہلانے کے لیے جو نقشہ لازم و ضروری ہے خیابان مذکورین کو تمام حاصل ہے تو کیا ایسا کہنا آپ حضرات پسند کریں گے۔ کیا اسے ان خیابوں کی توہین نہ کہیں گے۔ کیا جس طرح محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے لکھ کر چھاپ دیا۔ اور اب اس پر اڑے ہو جھوٹے بہانوں سے اسے بنانے کے پیچھے پڑے ہو۔ یونہی لکھ کر اپنے مہر و دستخط سے یہی الفاظ گنگوہی و نانوتوی و اسمٰعیل دہلوی کی نسبت چھاپ دو گے۔ جو عذر محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دے کر گڑھے۔ کیا یہاں جاری نہیں سب بعینہا جاری ہیں۔ حمید و سعید کہتے ہیں کہ

۱۔ ایسا سے مراد مطلق بعض وفانی ہے نہ کہ واقع میں جیسے خیابوں کے علم و رخ تھے۔

۲۔ اس عبارت میں تصریح ہے کہ علم و شکل بقدر لازم مولویت و انسانیت انہیں حاصل تھے۔

۳۔ بلکہ مشابہت کی نفی کی تھی کہ تخصیص چاہیے اور یہ خاص نہیں۔

۴۔ گنگوہی و نانوتوی و تھانوی و اسمٰعیل دہلوی صاحبان کے علم و رخ کو کتے، الّو، گدھے، سؤر کے علم و رخ سے تشبیہ نہ دی بلکہ مطلق بعض علوم وفانی رخ سے۔

۵۔ تشبیہ سے بھی سہی تو من کل الوجوہ نہ تھی۔

۶۔ من بعض الوجوہ ناقص و کامل کی تشبیہ قرآن عظیم میں موجود ہے۔

۷۔ فقط تشبیہ پر سکوت ہوتا تو ایک بات تھی۔ ہم نے ساتھ ساتھ وجہ تفاوت بھی تو بتا دی۔ تو کیا وجہ کہ آپ یہ عذرات اپنے بڑوں کے حق میں نہ سنیں اور خود محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بارے میں گھڑیں۔ بلکہ آپ کو تو حمید و سعید کے عذر پیش کرنے کی بھی حاجت نہ چاہیئے۔ آپ خود ان عذرات کے بادی ہیں وہ کہتے جائیں کہ گنگوہی صاحب سؤر کی طرح ہیں۔ نانوتوی صاحب گدھے کے مثل تھے۔ اسمٰعیل دہلوی صاحب کتے کی مانند تھے اور آپ شاباش دیتے۔ اور آمنا صدقنا کہتے جائیں۔ بلکہ حمید و سعید کے کہنے پر کیوں رکھیئے۔ خود ہی وہ لائق و بلند خطابات اپنے ان بڑوں کی نسبت لکھ کر چھاپیئے اور ہزار پانسو نسخے ہمیں بھیجئے۔ کہ آپ کی حفظ الایمان کی طرح ملک میں شائع کریں اور آپ کا عذر مسلمانوں کو سنائیں کہ:

بھائیو جناب تھانوی صاحب کو کچھ ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ہی خاص عداوت نہیں ان کی بولی ہی یہ ہے وہ اپنے بڑوں کو بھی ایسا ہی کہتے ہیں۔ کیوں تھانوی صاحب ہے۔ صلاح کیسی تمہارے نفع کی کہی۔ ہاں ہاں وہ تو محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تھے۔ جن کو منہ بھر کہا اور چھاپ دیا۔ اپنے بڑوں کی طرح ایسا خیال کرتے کلیجہ چار چار ہاتھ اچھلے گا۔ یہ ہے تمہارا اسلام۔ یہ ہے تمہارا ایمان: الا لعنۃ اللّٰہ علی الظلمین۔ مسلمانوں اس سے زیادہ اور بھی وضوح حق کا ذریعہ ہے۔

**سوال سی و سوم:** جناب تھانوی صاحب آپ پلید و بلید دونوں کی ستم بوکھلاہٹ آٹھویں عیاری ملاحظہ کریں۔

مسلمانوں نے جب ان بے ایمانوں پر قہر الٰہی اتارا کہ مردکو تم نے دو ہی قسموں میں حصر کر لیا۔ یا تو کل کو محیط ہو۔ اس طرح کہ ایک فرد بھی خارج نہ رہے۔ (حفظ الایمان ص۸) یا مطلق بعض کو وہ ایک ہی چیز کی قدر ہو گو وہ چیز ادنی ہی درجہ کی ہو۔ (البسط البنان ص۲) ۔ جس کے سبب تمہارے نزدیک اللہ عزوجل کی مبدئیت بے پایاں اور یزید عمرو بن لحی اور ہر گنہگار کی ذلیل مبدئیت میں کچھ فرق نہ رہا۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم بے انتہا اور زید و عمرو اور ہر پاگل جانور کے ذلیل علم میں کچھ تفاوت نہ رہا۔ جس کی



بناپر او ولید پلید تو پوچھنے بیٹھا کہ خدا اور کمہار میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے اور رسلیا والے پلید تو پوچھنے بیٹھا کہ نبی اور چوپائے میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے۔ مردکو یوں تو خدا کی قدرت سے بھی منکر ہو بیٹھو کہ بعض پر قدرت ہونا مراد ہے تو اس میں اللہ عزوجل کی کیا تخصیص ہے ایسی قدرت تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لیے بھی حاصل ہے اور اگر کل اشیاء پر قدرت مراد ہے اس طرح کہ اس کی ایک فرد بھی خارج نہ رہے تو اس کا بطلان دلیل عقلی و نقلی سے ثابت ہے کہ اشیاء میں خود ذات باری بھی ہے اور اسے خود اپنی ذات پر قدرت نہیں۔ یہ دیکھ کر خبیثوں کے پیٹ میں چوہے دوڑے۔ اب ان دو احتمالوں کے سوا تیسرا سوجھا اپنی عبارتوں میں تو اس کا کہیں پتا نہ تھا۔ لہٰذا بزور زبان تری ڈھٹائی سے اپنی ایک ہی شق کے دو ٹکڑے کر کے وہ تیسرا اس میں داخل کر لیا۔ رسلیا والا بولتا ہے ایک شق اور محتمل تھی کہ آپ کو عالم الغیب تو کہیں مگر نہ تو بنا بر جمیع علوم غیر متناہیہ کے اور نہ بنا بر مطلق بعض علوم کے تاکہ اشتراک لازم آئے۔ بلکہ بنا بر علوم وافرہ عظیمہ کے جو دوسروں کو حاصل نہیں۔ سو یہ شق یہاں صراحۃً مذکور نہیں مگر اس کی طرف بھی مع جواب کے اس قول میں اشارہ کر دیا ہے۔ کہ اگر التزام نہ کیا جاوے تو نبی غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضروری ہے یعنی اگر آپ کو عالم الغیب کہنے اور دوسروں کو عالم الغیب نہ کہنے کا التزام کیا جائے تو شرعاً اس فرق کے معتبر ہونے پہ دلیل لانا ضرور ہے۔ یعنی یہ ثابت کرنا چاہیئے کہ عالم علوم شرعیہ کثیرہ پر شریعت نے عالم الغیب کا اطلاق کرنے کی اجازت دی۔ یونہی ولید پلید کہتا ہے:

ایک شق یہاں اور محتمل تھی کہ اللہ تعالیٰ کو مبدء فیاض تو کہیں مگر نہ تو بنا بر مبدئیت جمیع اشیاء حتی کہ خود ذات الٰہی کے اور نہ بنا بر مطلق مبدئیت بعض اشیاء کے تاکہ اشتراک لازم آئے۔ بلکہ بنا بر مبدئیات وافرہ عظیمہ کے جو دوسروں کو حاصل نہیں سو یہ شق یہاں صراحۃً مذکور نہیں مگر اس کی طرف بھی مع جواب کے اس قول میں اشارہ کر دیا ہے کہ اگر التزام نہ کیا جاوے تو خدا و غیر خدا میں وجہ فرق بیان کرنا ضروری ہے یعنی اگر اللہ تعالیٰ کو مبدء فیاض کہنے اور دوسروں کو مبدء فیاض نہ کہنے کا التزام کیا جائے تو شرعاً اس فرق کے معتبر ہونے پہ دلیل لانا ضرور ہے۔ یعنی یہ ثابت کرنا چاہیئے کہ مبدئیت اشیائے شریفہ کثیرہ پر شریعت

مبدء فیاض اطلاق کرنے کی اجازت دی ہے۔

جناب تھانوی صاحب ذرا ان دونوں مردوں کی عقل کے ناخن تو لیجئے کیا کسی ذی عقل مسلمان کے وہم میں بھی یہ شقیں گزرنے کی تھیں کہ ذلیل سی ذلیل اور ادنیٰ سے ادنیٰ صفت جو ہر کنکر کمہار ہر پاگل چوپائے میں پائی جائے۔ ہم اس سے اللہ و رسولؐ کو موصوف کر کے ان کی یہ تعریفیں کرتے ہیں یا یہ کہ جب تک اللہ خود اپنی ذات کا مبدع نہ ہو جائے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم[۱] جمیع علوم الٰہیہ کو محیط نہ ہو جائیں۔ ہم ان کی یہ تعریفیں نہ کریں گے۔ بلکہ قطعاً یقیناً ان تعریفوں کا منشا وہی شق تھی۔ جسے یہ نخشا دانستہ چھوڑ گئے تو اس بے ایمانی کی کچھ حد ہے کہ خصم کے مقابل وہ صریح باطل شقیں جو ہرگز نہ اس کی مقبول نہ اس کو مقبول نہ کسی عاقل کے نزدیک معقول ان کا بطلان بیان کر دیجئے اور شق صحیح کہ یقیناً وہی ان کے خصم کی مراد اور ہر عاقل کا ذہن اسی کی طرف جائے یوں چھوڑ جائیے یا بالفرض غلط اشارہ کے گھونگھٹ میں چھپائیے جسے آپ سمجھیں یا آپ کا پیٹ۔

کیوں تھانوی صاحب پاگل کے سوا کوئی بھی ایسی پلید حرکت کرے گا؟

کیوں تھانوی صاحب اصل مقصود کو پردے میں چھپا جانا چھانول بتا جانا اور دو صریح مہمل باتیں کہ کسی کے وہم میں بھی نہ ہوں۔ ان کو یوں چمک چمک کر طویل بیان میں لانا پاگل کے سوا کس کا کام ہے؟

کیا آپ ان خبیثوں سے نہ پوچھیں گے کہ مردک یہ کس نے کہی تھیں کہ تم ان کو رد کرتے ہو۔ اور جو صریح واضح مراد تھی اسے چھوڑ کر جنت بنتے ہو۔ آخر پاگل تو ہو نہیں بلکہ تکفیر سے بچنے کے لیے دانستہ بنتے ہو۔ کیوں تھانوی صاحب کیسی کہی۔

**سوال سی و چہارم:** اصل مقصود یوں بچا کر دو مہمل باتوں پر گرانا جو کسی طرح ان کے خصم

[۱] جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔



کیا کسی کے وہم میں نہ تھیں اور اس پر وہ ناپاکیاں گانا کہ جیسا علم علم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہے۔ ایسا تو ہر پاگل ہر چوپائے کو ہے۔ جیسا مبدء فیض خدا ہے ایسا تو ہر کنکر کمہار ہوتا ہے۔ جناب تھانوی صاحب آپ اس قصدی تبدیل بحث کا کچھ اور فائدہ بتا سکتے ہیں سوا اس کے کہ ان پلید و پلید کو منظور ہی یہ تھا کہ اللہ و رسولؐ کی جناب میں خباثتیں بکیں۔ اصل مقصود پر بحث کرتے تو وہاں ان ملعون لفظوں کی کب گنجائش ملتی۔ دوسرا کوئی ملعون بات کہے تو اس کی شناعت ظاہر کرنی مجبوری ہے۔ مگر وہ بات کہ نہ دوسرے نے کہی نہ اس کے خواب خیال وہم گمان میں نہ کسی عاقل کے نزدیک اس کی اصلاً گنجائش تھی وہ اپنے دل سے تراش کر لا کھڑی کرنی اور عظمت والی بارگاہوں پر گالیاں برسانی سوا اس خبیث بد باطن کے کس کا کام ہے۔ جسے مقصود ہی اللہ و رسولؐ کی جناب میں گالیاں لکھنا تھا۔ کیوں جناب تھانوی صاحب آپ کسی مسلمان عاقل سے اس کی نظیر پیش کر سکتے ہیں۔

میں جانتا ہوں آپ بے مثال نہ سمجھیں گے۔ اللہ و رسولؐ کی جناب میں آپ بک چکے ہیں۔ ہم تفہیم کے لیے مثال پیش کریں تو معاف فرمانا۔ حاشا ہم خود نہیں کہتے بلکہ بات یہ ہے کہ اللہ و رسول کی جناب میں گستاخی آپ صاحبوں نے کی اور ہلکی سمجھی اور اسے بنانے کی رات دن فکر رکھی تو یہ دکھانا ہے کہ اگر اسی طرز کا کلام کوئی بیباک تمہیں اور تمہارے بڑوں کو کہے تو کتنا برا لگے۔ جس سے تم سمجھ جاؤ کہ ہاں واقعی تم سے گستاخی ہوئی اور تم نہ سمجھو تو مسلمان سمجھ لیں۔ جو انداز تقریر اپنے لیے آنا برا لگا۔ خدا اور رسولؐ پر بے دھڑک بکا۔ ایمان کا حال معلوم ہو گیا۔ لہٰذا دریافت ہے کہ زید کہے حضرت اسمٰعیل دہلوی و جناب گنگوہی و جناب نانوتوی و جناب تھانوی صاحبان ہر ایک صاحب بے نظیر ہیں۔ اس پر اگر کوئی بیباک بول اٹھے کہ اگر بے نظیر سے یہ مراد کہ یہ لوگ معاذاللہ اللہ کی طرح وحدہٗ لاشریک لہٗ ہیں۔ جب تو اس کا بطلان دلیل عقلی و نقلی سے ظاہر ہے اور اگر یہ مراد کہ ان میں ہر ایک کے پیچھے دفع نجاست کا ایک راستہ ہے تو اس میں ان کی کیا تخصیص یہ سوراخ تو ہر کتے، سور کے ہوتا ہے تو چاہیے سب کو بے نظیر کہا جائے پھر اگر زید اس کا التزام کرے کہ ہاں

میں ہر کتے، سؤر کو بھی بے نظیر کہوں گا تو بے نظیر کہنے میں ان صاحبوں کا کیا کمال ہوا جس میں کتے، سؤر تک شریک ہیں اور اگر التزام نہ کیا جائے تو جناب اسمٰعیل دہلوی، گنگوہی، نانوتوی تھانوی کتے، سؤر میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے تو اللہ کو ایک جان کر کہنا کیا اسے ان صاحبوں کی توہین کرنے والا نہ جانو گے۔ ضرور جانو گے اور ہم بھی کہیں گے کہ اس نے بہت بیہودہ بات کہی بے تہذیبی برتی اس سوراخ پر بے نظیر کس نے کہا تھا یا اس کا یہاں کیا احتمال تھا یا اس طرف کس کا ذہن جا سکتا تھا کچھ بھی نہیں بلکہ اس بے باک کو ان حضرات کے سوراخ بکھاننا تھے۔ اس لیے بحث بدل کر اصل مقصود چھوڑ کر ان کے سوراخ لے کر چلا۔

ایمان سے کہنا بعینہٖ یہی حالت ان دونوں پلید و بلید کی ہے یا نہیں۔ ہر کنگر کمہار جتنی نئی بات کر لیتا ہے۔ ہر پاگل چوپایہ جو ایک آدھ بات دوسرے سے مخفی جانتا ہے۔ اس پر مبدء فیض ہونے یا غیوب جاننے کا حکم کس نے کیا تھا یا اس کا یہاں کیا احتمال تھا یا اس طرف کس کا ذہن جا سکتا تھا کچھ بھی نہیں بلکہ ان ناپاکوں کو منظور یہی یہ تھا کہ اللہ و رسول کی جناب میں ایسے ذلیل و شرمناک الفاظ بکیں اس لیے بحث بدل کر اصل مقصود چھوڑ کر مطلق بعض علم و مبدئیت لے کر چلے۔ ہاں اتنا فرق ہے کہ اس شخص کو عقلا صرف بے تہذیب کہیں گے۔ اور اس ولید پلید اور رسلیا والے بلید کو کافر مرتد کہ اس کی بے باکی اسمٰعیل و گنگوہی و نانوتوی و تھانوی کے ساتھ تھی اور ان پلید و بلید کی گستاخی اللہ واحد قہار اور حضور سید الابرار کی بارگاہ جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔

**سوال سی و پنجم**: جناب تھانوی صاحب ملاحظہ ہو ان دونوں پلید و بلید کا صاف صریح حاصل تقریر یہ ہے کہ اس حکم کی صحت کا منشا یا مطلق بعض علم و مبدئیت ہے یا علم و

ے جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔



مبدئیت محیط کل ثانی باطل ہے اور اول میں اللہ و رسول کی کیا تخصیص ایسے علم و مبدئیت تو ہر پاگل ہر جانور ہر کمہار، ہر کنگر کو حاصل ہیں تو ان سب پر یہ حکم صحیح ہونا چاہیے۔ یہاں تک بزعم خود ثابت کر لیا کہ یہ منشا سب میں مشترک ہے اور باہم کچھ فرق نہیں۔ اسی بنائے فاسد پر یہ چناؤ چنی کہ اب دو حال سے خالی نہیں یا تو التزام کرو کہ ہاں ہم سب کے لیے یہ اوصاف ثابت مانیں گے تو اس میں اللہ و رسول کا کیا کمال ہوا۔ جس میں جانور تک شریک ہیں اور اگر کہو کہ نہیں نہیں بلکہ اللہ و رسول کے لیے مانیں گے اوروں کے لیے نہ مانیں گے تو اللہ اور کنگر کمہار اور نبی اور پاگل جانور میں وجہ فرق بتاؤ۔ علت کہ مطلق علم و مبدئیت کا حصول تھا، سب میں مشترک ہے۔ پھر حکم اللہ و رسول کے ساتھ خاص اور کمہار کنگر پاگل جانور سے منتفی ہونا کیا معنی یہ صاف صریح ان کی تقریر کا منطوق ہے۔ اس میں تیسری شق کدھر سے آگئی۔ ابتدائے کلام ان لفظوں سے تھی کہ اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے الخ اللہ کی کیا تخصیص ہے الخ۔ جس کا صاف مطلب نفی فرق تھا۔ یعنی اتنی بات میں سب برابر ہیں کہ سب میں مشترک ہے کسی کی خصوصیت نہیں اور انتہائے کلام ان لفظوں پر ہوئی کہ نبی غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے۔ یہ بھی وہی بات ہوئی کہ اس امر میں نبی و غیر نبی میں کچھ فرق نہیں۔ خدا و غیر خدا میں کچھ فرق نہیں ہو تو بتاؤ کیا فرق ہے۔ تو اول تا آخر مسلسل متلاحق متناسق کلام کا آدھا الگ توڑ کر محض زبان زوری سے تیسرا احتمال داخل کیے دیتے ہیں۔ جو اس تقریر کے بالکل خلاف ہے یہاں تو نفی فرق ہو رہی ہے اور اس تیسرے احتمال پر فرق تسلیم کیا ہے، وہ بھی اتنا عظیم کہ آسمان و زمین کے فرق کو اس سے کچھ نسبت نہیں یعنی کہاں خدا کی مبدئیت کہاں کنگر کمہار کی کہاں محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم غیب کہاں پاگل جانور کے۔ کیوں تھانوی صاحب نفی فرق کی شق کو تسلیم فرق کی

۱،۲،۳ے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ۱۲ منہ۔

ے جل وعلا تبارک و تعالیٰ و تقدس۔ ۱۲ منہ

ے جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ ۱۲ منہ۔

شق بنانا ان بلید و پلید کی کیسی کھلی بے ایمانی ہے۔ تھانوی صاحب مطلب تو مطلب لفظوں ہی کو دیکھئے کہاں تو یہ کہ وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے۔ یعنی کوئی وجہ فرق نہیں۔ جو مدعی ہو بیان کرے۔ جس میں صاف انکار فرق ہے اور کہا یہ کہ شرعاً اس فرق کے معتبر ہونے پر دلیل لانا ضرور ہے۔ جس میں صاف اقرار فرق ہے کیوں تھانوی صاحب انکار کو اقرار ٹھہرا کر کونسا کافر مسلمان نہیں بن سکتا۔

**سوال سی و ششم:** جناب تھانوی صاحب ملاحظہ ہو کہ رسلیا والے کو تو اس لبسط البنان میں بھی تسلیم ہے کہ اس کی یہ تقریر مستقل دلیل ہے۔ صدا پر کہتا ہے:

میں نے اس دعوے پر دو دلیلیں قائم کی ہیں۔ وہ عبارت دوسری دلیل کی ہے۔ جو اس لفظ سے شروع ہوئی ہے۔ پھر ضرور یہ کہ آپ کی ذات مقدسہ پر الخ

اب اگر اس کی دو شقوں میں وہ تیسرا احتمال داخل نہ کریں جب تو بے شک یہ دلیل رہتی ہے اور وہ مستدل اگرچہ یہ دلیل اس جنم کی طرف دلیل ہو کہ دو شقیں کر کے دونوں باطل کر دیں۔ مگر یہ اپنی دو شقوں میں وہ تیسرا داخل کر کے وجہ فرق بیان کرنا ضرور ہے کے یہ معنی گھڑتا ہے کہ اس فرق کے معتبر ہونے پر دلیل لانا ضرور ہے۔ یہ دلیل نہ ہوئی بلکہ طلب دلیل ہوئی اور یہ قائل مستدل نہ رہا بلکہ مانع ہو گیا۔ مگر خود اسے اب تک تسلیم ہے کہ وہ مستدل ہے مانع نہیں اس کی یہ تقریر دلیل ہے۔ سوال نہیں تو اسی کے منہ واضح ہوا کہ اس کی دو شقوں میں اس تیسرے کا دخول خفض الایمان تو خفض الایمان اس لبسط البنان کے صد۲ لکھنے تک بھی اس کے ذہن میں نہ تھا۔ اب خصم کی مار بچانے کو یہ جھوٹا شاخسانہ چھیڑا اور خود اپنے اوپر بھی بہتان جوڑا ہے۔

**سوال سی و ہفتم:** جناب تھانوی صاحب ان دونوں بلید و پلید کی نویں غداری دیکھئے۔ اولاً سائل کا سوال کہ وہ بھی انہیں کا خانہ ساز تھا اس کی عبارت ملاحظہ ہو۔ جس میں صراحتہً یہ الفاظ موجود کہ زید کا یہ عقیدہ کیسا ہے۔ نہ یہ کہ صرف لفظ کو پوچھتا ہو۔ اگرچہ معنی صحیح ہوں اسے یہ رسلیا والا یوں بناتا ہے کہ سوال میں مقصود اصل مسئلہ کی تحقیق نہیں ہے۔ بلکہ عالم الغیب کے اطلاق کو پوچھا ہے۔ تھانوی صاحب دیکھئے۔ یہ بلید کیسا کذاب و زد بخت چراغ ہے سائل تو صاف صاف عقیدہ کو پوچھتا ہے۔ یہ نرے اطلاق لفظ پر ڈھالتا ہے۔ ثانیاً جواب



کے لفظ دیکھئے۔ آپ کی ذات مقدسہ پر علم غیب کا حکم کیا جانا۔ اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے۔ ملاحظہ ہو نفس حکم کو صحیح نہیں مانتا نہ کہ صرف اطلاق لفظ کو ثالثاً[۱] دلیل ذیل جو پیش کی اگر ٹھیک پڑتی تو وہ بھی نفس حکم کا ابطال کر رہی ہے نہ کہ صرف اطلاق لفظ کا اگرچہ حکم صحیح اور منشا ثابت ہو اور وہ اس تیسری شق پر منشا حکم کو خود تسلیم کرتا اور انکار کو صرف اطلاق لفظ کی طرف پھیرتا ہے کہ یہ ثابت کرنا چاہیئے کہ عالم علوم شریفہ کثیرہ پر شریعت نے عالم الغیب کو اطلاق کرنے کی اجازت دی ہے۔ ملاحظہ ہو اس شق سوم پر منشاء حکم عالم علوم شریفہ کثیرہ ہونا تھا اسے تسلیم کرتا اور صرف اجازت اطلاق لفظ کا ثبوت مانگتا ہے تو خود اسی کے منہ روشن طور پر واضح ہوا یا نہیں کہ اس کی دو شق تحریر میں یہ تیسرا کسی طرح داخل نہیں ہو سکتا۔ اس سے تو سائل نے صراحتہً حکم و عقیدہ کا سوال کیا اور اس نے صاف صاف حکم کو غیر صحیح بتایا اور مراد معنی ہی کی بحث لگائی اور اس کی وہ دو شق تقریر نفس حکم ہی کی نفی کرتی آئی تو اس میں یہ تیسرا کہ منشاء حکم کو صحیح مان کر صرف اطلاق لفظ میں کلام کرتا ہے۔ کیونکر داخل ہو سکتا ہے۔

تھانوی صاحب کیا آپ نہ کہیں گے کہ یہ عیار غدار پکے بے ایمان کیا وہی یحرفون الکلم عن مواضعہ میں یہود کے بھی استاد ہیں۔

**سوال سی و ہشتم:** جناب تھانوی صاحب اگر ہم ان دونوں بلید و بلیہ کی مان بھی لیں تو ذرا غور سے بتائیے کہ اس مکاری میں رسلیا والا بلید بڑھ کر رہا یا ولید پلید ہم تو جانیں ولید پلید

---

[۱] رابعاً ملاحظہ ہو دریافت کیا کرتا ہے۔ اس غیب سے مراد بعض ہے یا کل پھر کہا اگر بعض مراد ہیں۔ پھر کہا اور اگر تمام مراد ہیں۔ اول تا آخر مراد و معنی سے بحث کر رہا ہے اور نری سینہ زوری سے اسی محو بحث اطلاق لفظ پر ڈھالا چاہتا ہے۔ خامساً جہاں نفس اطلاق لفظ میں دقت ہو۔ معنی و مراد پر لحاظ نہیں ہوتا اس کے دیدہ اور ہوتے ہیں جیسے ایہام ہو کہ معنی مراد پر کلام تو وجود وجوہ بیان اصلاً نہ لایا انہیں جتاتا ہے اور جو لیے انہیں انہیں یکسر اڑاتا ہے تو یہ تاویل ہوئی یا صریح تحویل فاحش تبدیل بات بنانا ہوا یا اول تا آخر تمام تقریر کو ہوا بتاتا تبی دکھا تا سلا گفتہ ناگفتہ ٹھہرا نا یوں بات بن جائے تو ہر پاگل کی بن سکے۔ لاجرم اس تقریر کو بحث اطلاق لفظ سے وہی علاقہ ہے۔ جو حضرت تھانوی کو دین و عقل سے یعنی تباین کلی قطعی ۱۲ منہ

کی اس آہٹ کی ناز برداری ضرور رہی کرنی رہی کہ یہ تو تم نے علم غیب کے معنی و مناط اہل عقل کے طور پر لے کر فلاسفر اور رسلیا کو جہنم کے ایک ہی کنویں میں ڈھکیل دیا۔ وہ کہتی ہے میں یوں نہیں مانتی۔ میری ٹھہرائی پرا ترو جس میں ہر پاگل ہر چوپائے کو علم غیب ہو۔ دیکھوں تو اس میں تم میری ڈیڑھ گرہ کیسے کھولے لیتے ہو۔ رسلیا کی یہ ٹریاہٹ اگرچہ زرے جنون کی بوکھلاہٹ۔ کوئی پاگل کہے کہ تم نے عقلا کے مسلمات پر میری بکواس رد کی پاگلوں کے مسلمات پر تو رد کر دو۔ اس کا جواب اتنا ہی بس ہے کہ ہشت۔ مگر مجھے رسلیا کی تو ہر طرح ناز برداری منظور۔ لہٰذا جس طرح سوال ۴۰ کا انطباق دکھایا سوال ۴۹ کا بھی دکھادوں کہ اس کی آنکھیں پھٹ کر رہ جائیں۔ چل کہاں تک چلتی ہے ؎

چقدر بدشت توسن بہ پیت جہاندہ ام من
چقدر رمیدۂ تو چقدر رساندہ ام من

ہاں تھانوی صاحب کہئے تو زید مسلمان جو اپنے رب، اپنی نبی، اپنے ائمہ اپنے علماء جل جلالہ و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم و رضی اللہ تعالیٰ عنہم و رحمہم سے سیکھ کر (جیسا کہ سوال ۳۹ میں اس کا ایک مختصر نمونہ گزرا) اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات اقدس پر علم غیب کا حکم کرتا ہے اسے حضور کی مدح کریم مقصود ہے یا کچھ اور۔ بولو کہ ہاں وہ اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مدح ہی کرتا ہے اور یہی اس کی مراد ہے۔

۲۔ اب بولو کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں یہ وصف جلیل تمام عالم سے ارفع و اعلیٰ درجہ پر ہے یا نہیں۔ کہو ہے اور ضرور ہے۔ اور کیوں نہ کہو گے کہ خدا کا دھرا سر پر۔ یہی لبسط البنان اس کی مقرر ہو چکی ہے۔

۳۔ اب کہو کہ اس کا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں اس درجہ وفور و کثرت پر ہونا کہ شمار لاکھ لاکھ بار تھک رہے اور اس کی مقدار کا لاکھواں حصہ نہ گن سکے۔ کچھ تعریف تعلیسی کی طرح بوجہ ابہام منافی مدح ہے یا اور زیادہ مؤید مدح کہو کہ ہرگز منافی نہیں بلکہ کمال مؤید۔



۴۔ اب بولو کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں یہ وصف عظیم جلیل کریم قابل مدح ہے یا نہیں۔ مسلمانی کا نام پیارا جانتے ہو تو کہو کہ ہاں ضرور عظیم مدح کے قابل ہے۔ جس سے قرآن عظیم نے ان کی مدح فرمائی جو انہوں نے اپنی صحیح حدیثوں میں اپنے رب کی یہ جلیل نعمت اپنے لیے جتائی۔ صحابہ و تابعین و ائمہ دین میں قرناً فقرناً ان کی یہ ثنا ہوتی آئی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قدرما اعطاہ من الغیوب و علمہ۔ زیادہ تسکین چاہو تو خالص الاعتقاد سے اپنا علاج کراؤ۔

۵۔ اب سوالات سابقہ دیکھ کر بولو کہ مناط مدح کیا ہے۔ مدح کو کتنی بات ضرور۔ کیا جب تک کسی صفت میں اللہ عزوجل کی برابری نہ ہو۔ اس سے مدح نہیں ہو سکتی کیا کوئی کافر سا کافر ایسا کہہ سکتا ہے۔ بشرطیکہ دھرم کا گنگوہی انبہٹی نہ ہو۔

۶۔ کیا مدح کسی عام ذلیل مبتذل وصف سے ہو گی۔ کیا کوئی احمق سا احمق کودن سا کودن ایسا گمان کر سکتا ہے۔ بشرطیکہ مت کا تھانوی دیوبندی نہ ہو۔ اے سبحٰن اللہ مدح اور وہ بھی کس کی اعظم الممدوحین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اور اس میں مراد ایک ایسا وصف ہو جو ہر پاگل جانور حتیٰ کہ ہر دہابی کے پایا جاتا ہے۔ کہو کہ نہیں۔ ہرگز نہیں۔ کسی عاقل کو اس کا گمان بھی نہیں ہو سکتا۔

۷۔ اب بولو کہ جب شق اول قطعاً منتفی و مخصوص بحضرت عزت عز جلالہ تھی اور محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں مناط مدح علوم غیب وافرہ کثیرہ عظیمہ تمام جہان سے فزوں تر حد شمار و احصا سے باہر قطعاً موجود کہ لبسط البنان بیچاری کو بھی مسلمانوں کا جی رکھنے کے لیے اس کا ظاہری اظہار و اقرار مقصود تو اسے چھوڑ کر شق دوم ذلیل مبتذل پر ڈھالنا کہ یقیناً قطعاً ہرگز نہ اس کا احتمال نہ کسی عاقل کے لائق وہم و خیال صراحتہً محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مدح عظیم کو بگاڑتا اور اس وصف کریم پر اپنی بری توہین کی تیلی جھاڑتا ہے یا نہیں۔ کہو ہے اور ضرور ہے۔ سوال ۴۴ میں فلاں بخلاں کے سوراخوں والا بیان نہ بھول جانا۔

۸۔ اب کہو یہ توہین کہ کلام زید میں معاذ اللہ اس کی بو دور کنار زنہار اصلاً ہرگز اس کا احتمال ہی

حفظ الایمان والا خود ہی اس کا بادی ہوا۔ وصف عظیم کو ایسی ذلیل بات پر ڈھال کر آپ ہی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے کا فسادی ہوا یا شارحان مواقف و طوالع کی طرح اس توہین کا کہ کلام مخالفین میں تھی مظہر و منادی ہوا۔ کہو کہ نہیں نہیں بلکہ یہ دشنامی خود ہی بادی فسادی ارتدادی ہوا۔

۹- آگے چلو حفظ الایمان کی یہ محکم تقریر کہ مدح البشیر نذیر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے رد میں تھی خود مناط مدح کا انکار کرے گی یا کچھ اور (دیکھو سوال ۴۷)۔ کہو کہ ہاں اس نے مناط مدح ہی کا انکار کیا اور ضرور تنقیص شان حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا مرتکب ہوا۔

۱۰- اب بولو کہ حفظ الایمان والے نے اس مدح کا حکم ذات مقدسہ پر صحیح نہ مان کر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی فضیلت کو باطل کر دیا یا نہیں۔ کہو ہاں ضرور باطل کیا اور واحد قہار کا غضب اپنے سر لیا۔ تھانوی صاحب اب سمجھے کہ وہ معظم کریم رکن اعظم سلطنت الٰہی مملکت ربانی کے دولہا محمد رسول اللہ ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور وہ وصف عظیم علم غیب جس کی طرف اعلیٰ رب العزۃ عز جلالہ سے خاص اور طرف ادنیٰ حفظ الایمان کے دھرم پر ہر پاگل چوپائے کو حاصل اور اوساط میں بسط البنان کے اقرار مجبوری سے سب سے ارفع واعلیٰ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا وصف کامل اور زید مسلمان وہ خادم سلطنت کہ اپنے آقائے کریم کی مدح کر رہا ہے اور وہ نِرے بے ادب بد لگام، منہ پھٹ، نمک حرام، وہ رسلیا کا نافرجام کہ اس پر منہ آتا اور اسی مدح عظیم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو باطل کرتا اور اس کا حکم حضور پر غیر صحیح بتاتا اور حضورؐ کی صفت کو ہر پاگل جانور کے حال سے ملاتا اور حضورؐ اور ان ذلیلوں میں وجہ فرق پوچھتا اور حضورؐ کی مدح جلیل کو ایسی ذلیل بات پر ڈھالتا اور اس صفت کریم اور خود موصوف عظیم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کی شدید اشد توہین کرتا ہے،

وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ۵-

جناب تھانوی صاحب سمجھے۔ خاک سمجھے۔ خدا کو مان کر ایک دفعہ تو سر ہلا دو۔ اگرچہ بزا نفش ہی کی طرح۔ مگر توبہ تم اور حق کا اقرار وہ تو ہمارا رب عزوجل فرما چکا،



لا یزال بنیانھم الذی بنوا ریبۃ فی قلوبھم الا ان تقطع قلوبھم۔

اور ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرما چکے:

یمرقون من الدین کما یمرق السھم من الرمیۃ ثم لا یعودون

ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

**سوال پنجاہ و پنجم:** تھانوی صاحب اب تو آپ کو لا یختص کا فرق بھی سوجھ گیا کہ لفظ و مفہوم وہی ہیں۔ فقط کفر و اسلام کا فرق ہے۔ عبارت علماء میں لا یختص مقال کفار کا اظہار اور پلید و بلید رسلیا والے کی عبارتوں میں خود ان کی بکواس کفر بار۔ علماء مسلمان ہیں اور یہ دونوں کفار ادھر سوال ۴۸ فلاسفہ اور انچاسواں رسلیا والے پر ٹھیک اتر گیا اب پچاسواں آپ خود اتار لیجئے اور اپنے ایسے عظیم رد کو اپنی سند بنانے پر ولید پلید اور رسلیا والے بلید دونوں کی چاند پوری مار لیجئے اور اس سے بھی کڑا چاہیئے تو وہ پہلا عظیم حل دیکھئے جس نے ایک ہی سوال ۴۸ فلاسفہ اور رسلیا والے دونوں پر اتار کر دکھا دیا جس نے دونوں کا ایک ڈھنگ کے کافر ہونا بتا دیا۔ جس نے آفتاب سے زیادہ روشن ثابت کر دیا کہ شروح مواقف و طوالع کی عبارتیں جس طرح فلاسفہ کی رد ہیں۔ بعینہٖ ایسے ہی حفظ الایمان والے کی رد اشد ہیں۔ بلکہ ثابت کر دیا کہ وہ عبارتیں حفظ الایمان والے پر کفار فلاسفہ سے بھی بڑھ کر غضب و قہر اللہ الاحد ہیں۔ جس نے بتا دیا کہ رسلیا والے کی چاند پوری کھجائی کہ اسے ان عبارات علماء سے استناد کی سوجھائی۔ مسلمانوں نے دیکھ لیا کہ اس کا یہ استناد اسی شامت کی ماری بکری کی مثال ہوا جسے اس کا مالک جنگل میں ذبح کرنا چاہتا تھا اور چھری نہ تھی بکری نے حسب عادت کھر سے زمین کھرچنی شروع کی۔ حسن اتفاق کہ کہیں دبا ہوا پٹھان کا چھرا نکل آیا۔ مالک نے بکری کو گھٹنے تلے دبایا اور وہی چھرا اس کے گلے پر پھیر دیا۔ اب پڑی خرخر کر رہی ہے۔ خون کے فوارے چھلک رہے ہیں۔ تھوڑی دیر پاؤں چھپٹا کر دم توڑ گئی اور عرب کے لیے کالباحث عن حتفہ بظلفہ مثل چھوڑ گئی۔ ؎

افسوس کہ ایمان سے سفر کر گئی بکری
آنکھیں تو نہ تھیں پہلے ہی اب مر گئی بکری
واقف نہ تھی اس شرح مواقف کی چھری سے
گلے کے گلے جس کے تلے دھر گئی بکری

چوپائی نے اس غیب کا علم آہ نپایا — خود کھود کے اپنا ہی گلا چر گئی بکری
طالع ہیں مگر شرح طوالع کے اسد تھا — یوں جس کے سبب زیر غضنفر گئی بکری
تھی یاد کس اشرف کی غضب ہار گلے کا — مرتے ہوئے کرتی ہوئی خرخر گئی بکری

یہ تو رسلیا کی دسویں کیا دی کی گت ہوئی خدا کرا ایک جان کر کنا کبھی خواب میں بھی شرح مواقف و طوالع کے یہ جلیل مطلب سوجھے تھے آپ تو آپ دھرم سے کہنا اپنے کسی بڑے کسی استاد سے بھی کسی مطلب کا ایسا عظیم و لبیط قاہر و باہر بیان سنا تھا۔ افسوس کہ کسی پاگل کسی چوپائے نے اتنا علم غیب نہ پڑھا کہ ان عبارتوں کا نام لینا گلے پر الٹی چھری ہو جائے گا۔ جن کا سہارا پکڑتے ہیں ان میں تیز خنجر بھرے ہیں۔ ڈوبتے کے بھاگ کمل کا ناگ ہو جائے گا۔ ادھر وہ تو مکر جعل فریب یوں تیرہ تین بارہ باٹ ہوئے۔ سالہا سال آپ کی خاموشی آپ کی بے ہوشی پر پردہ ڈالے ہوئے تھی بھرم بنا تھا۔ آپ کے اذناب چیخ پکار مچاتے تھے کہ ہرگز ہرگز حفظ الایمان کا یہ مطلب نہیں جو حسام الحرمین و المعتمد المستند نے لکھا اور علمائے کرام حرمین محترمین نے سمجھا بے چارے جاہلوں کو احتمال ہوتا تھا کہ ہاں شاید کوئی ایسا ہی مطلب جناب کے شکم میں حلول کیے ہوئے ہو، جو مکہ و مدینہ تک کے اکابر علما نہ سمجھے اور جو شاید حفظ الایمان کا گلا کفر سے بچا لے۔ اب کہ آپ کے حواریوں نے ابھارا ابھار کر کونچے مار مار کر دس برس بعد آپ کا دہن شریف کھلوا ہی چھوڑا اور خود جناب نے اپنے شکمی مطالب و عذرات کا بھانڈا پھوڑا کھل گیا کہ وہ ہو حق نری شیخی اور نین کانے تھے۔ بس یہی مطلب نامراد تھا۔ جو یقینی کفر وارتداد تھا۔ جو عذر گڑھا اس کا وبال آپ ہی کے سر پر پڑا۔ جو تاویل جھاڑی اس نے آپ کی بگڑی اور بگاڑی سے

کھل گیا سب پر ترا بھید غضب تو نے کیا
کیوں ترے منہ کا کھلا بھید غضب تو نے کیا

---

خیر یہ تو مناظرانہ وار تھے اب خیر خواہانہ معروض ملاحظہ فرمائیں:



# خیر خواہانہ معروض

آپ شروع بسط البنان میں فرماتے ہیں:

میں نے یہ خبیث مضمون کسی کتاب میں نہیں لکھا۔ الحمد للہ کہ مضمون کو آپ خبیث مان چکے اور یہ ہم نے آپ کو دکھا دیا کہ وہ آپ ہی نے لکھا اور اپنی حفظ الایمان میں لکھا۔

آپ فرماتے ہیں:

لکھنا تو در کنار میرے قلب میں بھی اس مضمون کا کبھی خطرہ نہیں گزرا۔ اور ہم نے آپ کو دکھا دیا کہ یہ خبیث مضمون آپ ہی کے دل و زبان و قلم کا ہے۔

آپ فرماتے ہیں:

میری کسی عبارت سے یہ مضمون لازم بھی نہیں آتا۔ چنانچہ اخیر میں عرض کروں گا۔ اور ہم نے آپ کو دکھا دیا کہ نرا لزوم نہیں حفظ الایمان میں یقیناً اسی کا التزام ہے۔ آپ کی آخیر کی چنانچہ اس نے آپ کے کفر پر اور رجسٹری کر دی۔ ایک بھی بنائے نہ بنی سے

مریض کفر پر لعنت خدا کی
مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

فی قلوبھم مرض فزادھم اللّٰہ مرضا۔

آپ فرماتے ہیں:

جب میں اس مضمون کو خبیث سمجھتا ہوں۔ جی اور مضمون والے کو کیسا اور میرے دل میں کبھی اس کا خطرہ نہیں گزرا کہ یوں الٹی آنتیں گلے پڑیں گی۔ جیسا کہ اوپر معروض ہوا اور بیانات قاہرہ سے ہم نے ثابت کر دیا تو میری مراد کیسے ہو سکتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے والا ہمیشہ نامراد ہے نامرادوں کو مراد کہاں اور رہی جو زبانی تڑش کی تھی۔ مراد آباد کی ہزیمت اس پر بالکل پانی پھیر گئی۔ خیر یہاں تک تو ترے مکر کے ساتھ دن کے سورج سے مکرنا تھا۔ آگے حسام الحرمین کا کڑا وار ان کی کہلواتا اور خود آپ کا کفر آپ کے منہ قبولواتا ہے۔

آپ فرماتے ہیں:

جو شخص ایسا اعتقاد رکھے یا بلا اعتقاد صراحۃً یا اشارۃً یہ بات کہے میں اس شخص کو خارج از اسلام سمجھتا ہوں کہ وہ تکذیب کرتا ہے نصوص قطعیہ کی اور تنقیص کرتا ہے حضور سرور عالم فخر بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدا کے لیے حسام الحرمین نے اور کیا زہر گھول دیا تھا۔ جس پر آپ کے طائفہ نے وہ زمین سر پر اٹھائی تھی کہ ہائے کافر کہہ دیا کافر کہہ دیا۔ جناب اب تو آپ خود حفظ الایمان والے کو کافر کہہ رہے ہیں۔ کیا خارج از اسلام اور کافر میں آپ کچھ فرق سمجھتے ہیں بلکہ للہ انصاف۔ حسام الحرمین نے تو اتنا فرمایا بھی نہ تھا کہ جو اعتقاد بھی نہ رکھے اور اس کے کلام میں اس کی صراحت بھی نہ ہو۔ صرف اشارہ ہی نکلے وہ بھی کافر ہے۔ یہ آپ نے خود اپنے لیے اضافہ کیا۔ یعنی مسلمانی پر آئے تو پوری ہی گائے کھائیں۔

الحمد للہ حسام الحرمین کا سحر حلال آپ کے سر چڑھ کر بولا خود آپ نے اپنی ڈبل تکفیر پر منہ کھولا۔ رہا یہ کہ ہمارا یہ مطلب نہ تھا اسے ہر عاقل پہلے ہی جانتا تھا۔ آپ اردو بولتے تھے نہ کہ گوروں کی انگریزی کہ اوروں کی سمجھ میں نہ آتی اب بفضلہ تعالیٰ اس وقعات السنان نے آپ ہی کی سندوں سے آپ کا وہی مطلب ثابت کر دیا جسے آپ خود مان رہے ہیں کہ بیشک کفر ہے بے شک توہین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہے۔ پھر قبول کفر میں کیوں دیر ہے اشاعت توبہ وایمان میں کیا ہیر پھیر ہے۔ ورنہ آپ کے اذناب کہ آپ کے دم سے بندھے ہیں ان کے کفر کا وبال بھی آپ ہی کے سر ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

فان علیک اثم الاریسیین۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

لیحملوا اوزارھم کاملۃ یوم القیٰمۃ ومن اوزار الذین یضلونھم بغیر علم الا ساء ما یزرون والعیاذ باللہ رب العلمین ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

الحمد للہ بسط البنان کے تمام عذرات باردہ کو گھر پہنچا دیا۔ ایک حرف باقی نہ رہا۔ اب چلتے وقت کی اس پہلی کچھ شکایتیں باقی ہیں وہ قابل توجہ بھی نہ تھیں۔ مگر ان میں



تازے کفر بکے ہیں ان کی خاطر چند سوال اور سہی کہ باذنہٖ تعالیٰ ساٹھ کا عدد کامل ہو جائے وباللہ التوفیق۔

## سوال پنجاہ وششم:

رسلیا بولتی ہے میں نے سنا ہے جی آپ کو دیکھنا کہاں نصیب۔ اف رے تیرا عجوبہ لا بنا سالہا سال سے المعتمد المستند کا نعرہ حسام الحرمین کی جھنکار شرق سے غرب تک عجم سے عرب تک گونج رہی ہے اور خود رسلیا اور رسلیا کے اکابر کی گردن تیغ تکفیر سے اڑ رہی ہے۔ مگر رسلیا کا وہ گہرا پردہ کہ اس نے آج تک کچھ نہ دیکھا۔ سو میں سے ایک ضرب کی اڑتی ہوئی بھنک کہیں کان میں پہنچ گئی۔ اسکا جواب دینے اٹھی۔ تھانوی صاحب کیا آپ حلف سے کہہ سکتے ہیں کہ رسلیا والے نے المعتمد المستند۔ تمہید ایمان حسام الحرمین تینوں میں سے کوئی نہ دیکھا۔ یہ کہئے کہ سب دیکھے اور سخت سے سخت پاکر آنکھیں میچ لیں۔ ؎

سوز واسوں کا گلہ کیا ان کو دن بھی رات ہے
دیکھ کر بنتے ہیں گنگوہی یہ کیسی بات ہے

۲- فرض کردم کہ رسلیا کی دونوں بند ہیں۔ مگر حلف سے کہئے تمام قاہر اعتراضوں میں ایک یہی اس کے کان تک پہنچا کہ جواب کے لیے خاص اسی پر منہ مارا۔ ہاں یہ کہئے کہ سنے سب مگر اپنے زعم باطل میں اسی پر کچھ ریزہ کی سکت پائی۔

۳- جی ہاں کیا سنا ہے یہ کہ میری دلیل کے مقدمات پر نقض کیا گیا ہے۔ تھانوی صاحب وہ دیکھئے دروغ گو را حافظہ نباشد۔ وہ تقریر ذیل جسے رسلیا کے صدم پر صاف صاف دلیل مانا تھا کہ وہ عبارت دوسری دلیل کی ہے۔ خصم کا وار بے پناہ دیکھ کر صدم پر اسے منع و مطلب دلیل گھڑ لیا کہ دلیل لانا ضرور ہے یعنی یہ ثابت کرنا چاہیے۔ جب من ہی من میں ٹھہرالی کہ اس قہر کا وقت گزر گیا۔ تیسؔ ہی سطر بعد صدم پر وہی اگلی ہانک پھر نکل گئی کہ میری دلیل تھانوی صاحب رسلیا کی بوکھلاہٹ دیکھتے جائیے۔

۴- جی ہاں کیا نقض کیا گیا ہے۔ یہ کہ اس بنا پر چاہیے کہ آپ یعنی حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عالم بھی نہ کہیں۔ مگر مجھ کو حیرت ہے کہ اتنا صریح فرق معترض کے خیال میں نہ آیا

یہ نقض اس وقت ہوتا کہ آپ کو عالم مطلق بعض علوم ہی کی بنا پر کہا جاتا۔ آپ کو تو عالم خاص علوم عظیمہ مختصہ کی بنا پر کہا جاتا ہے۔ تھانوی صاحب اس بد ذات رسلیا کی چوری اور سرزوری دیکھی۔ آپ تو مدح محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے رد کے لیے حضور کے علوم عظیمہ جلیلہ مختصہ بیحد و شمار کو اڑا کر مناط مدح صرف اوتنی ذلیل بات پر ڈھالا کہ کسی نہ کسی بات کا علم جو دوسرے سے مخفی ہے (حفظ الایمان ص۸) گو وہ ایک ہی چیز ہو گو ادنیٰ ہی درجہ کی ہو (ص۸) اور اس پر جو اس کے خصم نے نقض کیا تو الٹا اسی پر تھوپتی ہے کہ اتنا صریح فرق خیال میں نہ دیا کیا آپ اس سے نہ فرمائیں گے کہ مسخری خیال میں تو تیرے نہ آیا تیرے خصم نے تجھے سکھایا وہ دیکھ حسام الحرمین ص۳۲ پر اس کا قول کہ خیال کرو اس نے یعنی رسلیا والے نے کیونکہ ایک دو حرف جانتے اور ان علموں میں جن کے لیے حد نہ شمار کچھ فرق نہ جانا تو اس کے نزدیک فضیلت اسی میں منحصر ہو گئی کہ پورا احاطہ ہو اور فضیلت کا سلب واجب ہوا ہر اس کمال سے جس میں کچھ بھی باقی رہ جائے تو غیب و شہادت کی کچھ تخصیص نہ رہی۔ مطلق علم کی فضیلت کا سلب انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے واجب ہوا۔ بے ایمان مکارہ یہ نقض تھا کہ فرق بتا کر تیرے فرق نکرنے ہی پر اتارا۔ اب الٹا تو اس فرق نکرنے کو اپنے خصم ہی پر تھوپتی ہے۔ ہندی مثل تو یہاں اور تھی مگر یہی سہی کہ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔

۵۔ رسلیا کہتی ہے اور اس میں یہ مقدمات جاری نہیں۔ مت کٹی کیوں نہیں جاری۔ تو نے علم کی تقسیمیں تو کیں اور بہ یقیناً قسم اول محیط کل نہیں تو قطعاً اسی قسم دوم علم بعض میں داخل جسے تو کہتی ہے کہ بعض مراد تو اس میں حضور کی کیا تخصیص ایسا علم غیب تو ہر مجنون بلکہ جمیع بہائم کے لیے بھی حاصل دیکھ سوال ۱۴، ۱۹، ۳۳ وغیرہا۔

۔ ساڑھے چار صفحوں کی رسلیا ہے ضرور بڑی پاپ آپ ہی سمجھی کہ یہ وہی مصیبت ہے۔ جو رسلیا والے پر اس فرق کے بھلانے سے پڑی۔ خصم پھر منہ میں پتھر دے دیگا کہ علوم غیب سے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مدح سنکر حضور کے علوم عظیمہ جلیلہ مختصہ بے شمار کیوں بھلا کر وہ کھلا ملعون کفر بک بیٹھی تو اس زخم نا مندمل کے بھرنے



پھر اپنی آٹھویں عیاری یاد کرتی ہے کہ اس جواب کا بطلان اور پر شق مذکور اشارۃ میں گزر چکا ہے۔ جی اور اس پر سوال ۳۳، ۳۴، ۳۵، ۳۶، ۳۷، ۳۸، ۳۹، ۴۲، ۴۳، ۴۶، ۴۷، ۴۸، ۴۹، ۵۰ وغیرہا ہیں جو بے جاڑ کی بے گنتی بے شمار پڑیں سو وہ بھی یاد ہیں یا نہیں۔ اف ری رسلیا تیرا بھولا پن خون پوچھتی جا اور کہہ خدا جھوٹ کرے۔

**سوال پنجاہ و ہفتم:** رسلیا آگے کہتی ہے۔ دوسری اس جواب سے بھی قطع نظر کی جائے۔ تب بھی نہایت مافی الباب ایک علمی سوال ہوگا جس کا اہل علم سے تعجب نہیں۔

تھانوی صاحب آپ اس کافرہ فاجرہ کی کفر شنیع پر جرأت بے باکی ڈھٹائی ملاحظہ کریں۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ایسی شدید ناپاک گالی دینے کو کیسا ہلکا ٹھہراتی ہے کہ ایک علمی سوال ہے۔ جس کا اہل علم سے کچھ تعجب نہیں۔ اسے سبحٰن اللہ وہ فرق جو خدا کا دھرا سر پر سوجھانے سے سوجھا تھا۔ کہ کہاں پاگلوں چوپاؤں کا ایک آدھ ذلیل بات جان لینا اور کہاں محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے علوم عظیمہ جلیلہ مختصہ بے حد و بے شمار اب اس سے خود قطع نظر کر گئی تو علم اقدس اور ہر پاگل ہر چوپائے کے علم میں اب سوا مساوات کے کیا رہا۔ وہ بکنا کہ اس میں حضور کی کیا تخصیص ایسا علم غیب تو ہر مجنون بلکہ جمیع بہائم کیلئے ہے اب اسی کے منہ صاف صاف وہی بات ہو گیا یا نہیں۔ جو دربھنگی صاحب نے آپ سے پوچھی کہ آپ نے حفظ الایمان میں اس کی تصریح کی کہ غیب کی باتوں کا علم جیسا جناب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہے ایسا ہر بچے ہر پاگل بلکہ ہر جانور ہر چوپائے کو ہے۔

۲۔ اب آپ کی وہ جھوٹی توبہ تلا کہ میں نے یہ خبیث مضمون کسی کتاب میں نہیں لکھا۔ میرے قلب میں بھی اس کا خطرہ نہ گزرا۔ میری کسی عبارت سے یہ مضمون لازم بھی نہیں آتا صریح جھوٹ ہو گئی یا نہیں؟

۳۔ اب آپ کا وہ مجبوری کا حکم کہ جو ایسا اعتقاد کرے یا بلا اعتقاد اشارۃً کہے اس کو خارج از اسلام سمجھتا ہوں۔ وہ تنقیص کرتا ہے حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی آپ ہی

کے صاف اقرار سے آپ پر پورا اترگیا یا نہیں۔ تھانوی صاحب قسمت کا کفر کہاں جائے بے گناہ زید و عمرو کا خون سر چڑھ کر بولتا ہے۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینا کہ کروڑوں بے گناہوں کے قتل سے کروڑوں درجہ بدتر ہے۔ کیوں کہ آپ کے سر چڑھ کر نہ بولتا۔ کہیے اب تو آپ کے ہر عذر معمولی کی گلی بند ہوگئی۔ اس کفر کا اقرار صریح کر لیا۔ قائل کے کافر ہونے کا اقرار صد۳ پر دے چکے۔ اب کیا خود اقراری کافر مرتد ہونے کے لیے اس کے منتظر ہو کہ کسی دن یہ لکھ دو کہ اشرف علی ولد فلاں پسر فلاں تھانہ بھون کا رہنے والا کافر مرتد ہے یوں تو آج تک ابلیس نے بھی نہیں قبولا۔ تھانوی صاحب حسام الحرمین کی بحمد اللہ تعالیٰ زندہ کرامات دیکھی۔ کیسا آپ کا گلا دبا کر آپ کی ہر گلی بند کر کے مجبورانہ آپ کے منہ سے قبلوا دیا کہ بے شک بیشک اشرف علی تھانوی کافر۔ تھانوی صاحب کیا اب بھی ایمان نہ لاؤ گے۔ کہاں ہیں تھانوی صاحب کے حمایتی کہ انہیں کفر سے بچانے کو اپنا پیٹ پھاڑے مرے جاتے تھے۔ اب اپنا سر پھوڑ کر مریں کہ تھانوی صاحب بلا تاویل بے پھیر پھار اپنے آپ کو کافر مان چکے۔ اب مدعی سست گواہ چست کی نہیں بری تم سب بھی تھانوی صاحب کے کفر کا کلمہ پڑھو اور صاحب حسام الحرمین کے دست حق پرست پر بیعت کر کے ایمان لاؤ۔ الٰہی توفیق دے۔

۴۔ تھانوی صاحب وہ اقراری کفر تو الگ رہا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ایسی شدید گالی کو جسے خود لکھ رہے ہو کہ تنقیص ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی۔ ایسا ہلکا سمجھنا کہ ایک علمی سوال ہے۔ جس کا اہل علم سے کچھ تعجب نہیں خود کیا دوسرا ڈبل کفر نہیں تھانوی صاحب۔ بینوا توجروا۔

۵۔ آگے رسالہ کا افسوس ملتا ہے کہ اہل علم کی یہ سنت مستمرہ ہے کہ علمی گفتگو کی جائے۔ افسوس تو جاہلانہ وسوقیانہ سب وشتم اور رمی بالکفر اور کھینچ تان کر بہتان باندھنے کا ہے۔ تھانوی صاحب تیسرا کفر مبارک۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یوں جھوٹے دل سے گالیاں دو۔ جس کو خود بھی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین اور ان کے



قائل کو اسلام سے خارج قبول کرو۔ وہ تو عالمانہ مذہب گفتگو ہوئی اور گالی دینے والے شقی کافر کو مسلمان برا کہیں تو یہ جاہلانہ بازاری گفتگو ہے۔

۶۔ تھانوی صاحب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے پر حکم کفر باطل ماننا اور اسے رمی بالکفر و بہتان سے تعبیر کرنا یعنی مسلمانوں نے اس گالی دینے والے پر ناحق جھوٹ کفر چپینک مارا۔ وہ تو ٹھیٹا کٹا مسلمان ہے، کیا یہ آپ کا چوتھا کفر نہیں؟

۷۔ جانے دو جس نے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دی۔ جس کا توہین شان اقدس ہونا تمہیں خود مسلم وہ تمہارے دھرم میں مسلمان ہے یا کافر۔ اگر مسلمان ہے تو تم اسے خارج از اسلام کہہ کر مسلمان رہے یا کافر ہوئے۔ اور اگر کافر ہے تو تم اس کی تکفیر کو ناحق بہتان ورمی بالکفر کہہ کر مسلمان رہے یا کافر ہوئے۔

۸۔ یہیں آپ نے اسے جاہلانہ و معاندانہ جدال کہا ہے۔ کیا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دینے پر جو مسلمان تکفیر کرے وہ جاہل ہٹ دھرم ہے۔ یہ آپ کا پانچواں کفر ہے۔

۹۔ یہیں اس کا انتقام خدا کے سپرد کر کے یہ ٹھہرایا کہ اللہ تعالیٰ اپنے رسول کو گالی دینے والے سے راضی ہے اور جو گالی دینے والے ملعون کو برا کہے اس پر غضب کرتا (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) اسے عذاب دیتا ہے۔ یہ آپ کا چھٹا کفر ہے۔

۱۰۔ یہیں آپ نے دشنامی خبیث کی تکفیر کو لغویات کہا۔ یہ آپ کا ساتواں کفر ہے۔

۱۱۔ یہیں آپ ایک مصرع می سرائید کہ ع

با خدا داریم کار و با خلائق کار نیست

مسلمان تو یہاں اور معنی لیتے ہیں جسے میں ثابت کر دونگا کہ وہابیہ کو منظور نہیں آپ کے یہاں واقعی عموم اپنے ظاہر پر ہے اور خلائق میں انبیاء و سید الانبیاء علیہ وعلیہم افضل الصلوٰۃ والثنا بھی داخل واقعی حضور سے آپ کو کام ہوتا تو یہ پاگلوں چوپایوں والی موٹی گالی یونہی دیتے۔ مگر یہ تو فرمایئے کہ خدا سے آپ کو کیا کام ہے۔ گنگوہی صاحب نے اسے کاذب کہا۔ آپ انہیں امام جانیں۔ یہ آپ کا آٹھواں کفر ہے۔

۱۲۔ گنگوہی صاحب نے ابلیس کو اللہ کا شریک مانا۔ آپ انہیں پیشوا مانیں یہ آپ کا نواں کفر ہے۔

۱۳۔ اسمٰعیل دہلوی صاحب نے مکان وزماں وجہت سے اس کی تنزیہ کے اعتقاد کو گمراہی وبدعت بتایا اور دہلوی صاحب کے اس قول پر گنگوہی صاحب نے جب تک یہ نہ جانا تھا کہ یہ امام الطائفہ کا قول ہے۔ صاف حکم یہ کفر ہے لگایا اور اسی تکفیر اسمٰعیل پر آپ نے بھی الجواب صحیح جمایا۔ جب معلوم ہوا کہ ہائے یہ تو ایذاء الحق میں امام الطائفہ کا قول ہے سارے اپنے اقراری کافر کے ساتھ ہو لیئے اور خدا کو چھوڑ دیا یہ آپ کا دسواں کفر ہے۔ ان تین میں اگلے دو کا بیان حسام الحرمین شریف میں آپ دیکھ چکے اور تیسرے کے بیان میں تو مستقل رسالہ دیوبندیوں مولویوں کا ایمان طبع ہوئے۔ تیسرا سال ہے اور آج تک لاجواب ہے اور بعونہ تعالیٰ ہمیشہ لاجواب رہے گا۔ یہ آپ کو خدا سے کام ہے ؎

تفو باد اے چرخ گرداں تفو ؎

**نصیحت:** تھانوی صاحب آپ نے دیکھا کفر کی مدد کرنے والا اور بڑھ کر کفر در کفر بر کفر میں پڑتا ہے۔ تھانوی صاحب ابھی آپ کی سانس کا ڈورا چل رہا ہے اپنے کلام کو کفر مان چکے۔ اپنے آپ کو کافر مان چکے۔ اب ایمان لانے مسلمان ہونے۔ اپنے تجدید اسلام کا اعلان کرنے پھر زوجہ شریفہ راضی ہوں تو ان سے جدید نکاح کرنے میں کیا عذر ہے۔ ہم تمہارے بھلے کی کہتے ہیں۔

ومن کفر فان اللہ غنی عن العٰلمین ہ

**لطیفہ:** ہم کہیں گے انصاف کی۔ تھانوی صاحب نے تو یہ رسلیا اپنی تکفیر میں لکھی ہے۔ صدہا پر بلا تاویل اپنا کفر مان لیا صدہا پر بلا شبہ اپنے آپ کو خارج از اسلام کہہ لیا۔ پھر کیا یہیں اس اقراری ڈبل کفر کو اسلام بنا کر کفر پہ اتنے کفر اور اوڑھیں گے۔ تھانوی صاحب کو کیا پاگل سمجھ لیا ہے۔ نہیں نہیں بلکہ ان کی ان سطروں کا مدعا ہی اور ہے۔ وہ تو ان کا کلام ایسا ہی دقیق ہوتا ہے۔ حفظ الایمان کی چند سطری واضح بات کا مطلب تمام حرمین شریفین کے علمائے کرام نہ سمجھے۔ بسط البنان کی ان بستہ پہیلیوں کا مطلب سمجھ لینا



کیا آسان ہے۔ ہاں ہم سے شرح سنیئے۔ اپنے ڈبل کفر پر رجسٹری کر کے فرماتے ہیں:
اہل علم کی یہ سنت مستمرہ ہے کہ علمی گفتگو کی جائے۔ جس خبیث نے رسول اللہ صلی اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دی ہو اس کی تکفیر کی جائے۔ جیسے حسام الحرمین وعلمائے حرمین نے کی۔ گالی دینے والا جب جواب سے عاجز آئے اور اپنا کفر سمجھ لے اقرار کر رے۔ جیسا محمد تھانوی نے ٹھنڈے جی تسلیم کر لیا۔ اس کا کیا افسوس ہوتا۔ یہ تو خوشی کی بات ہے کہ حق قبول کیا اور اس کا بھی چنداں افسوس نہیں کہ دس برس کامل ٹھوکریں کھاتا اور بہکتا رہا۔ کہ یہ سال سمجھنے میں گزرے۔ ؎

نکو گو اگر دیر گوئی چہ غم

ہاں افسوس تو اس جاہلانہ اور سوقیانہ سب وشتم کا ہے جو ناشد فی حفظ الایمان میں اللہ واحد قہار کے حبیب مختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں محمد تھانوی بدنصیب کے قلم سے نکلی۔ افسوس تو تلفظ اور رمی بالکفر کا ہے کہ کیوں اس ناپاک زبان سے ایسا ملعون کفر کا بول پھینک مارا رمی ولفظ مترادف ہیں اور پھر بڑا افسوس اپنی ہٹ دھرمی اور کہہ مکرنی اور ناحق کھینچ تان کر خود اپنے اوپر بہتان باندھنے چھٹے جوڑنے جلتی مکھیاں نگلنے کا ہے کہ صراحتہً تو حفظ الایمان میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وہ یقینی قطعی سڑی گالی دی اور اپنے یارے ملی۔ بچگت کا سوال کرا کے وہ بہتان اپنے ہی اوپر باندھے کہ میں نے یہ خبیث مضمون نہ لکھا۔ میرے قلب میں اس کا خطرہ نہ گزرا میری کسی عبارت سے لازم بھی نہیں آتا۔ میں تھانوی رہ رہ کر اپنے ملعون کو تکوں پر پچتاتا ہوں کہ آپ تو ڈوبا ہی تھا اپنے اذناب کو بھی گہرے میں بھی ڈبویا۔ دونوں جہان سے کھویا۔ خیر صبح کو بھولا شام کو آیا اور اب خود اپنے کفر کا اقرار کر کے اپنے اذناب کو ہدایت کرتا ہوں کہ حفظ الایمان کی اب ہرگز حمایت نہ کریں۔ وہ کفر ہے اس کی حمایت سے تم بھی کافر ہوئے۔ لہٰذا چلتے وقت یہ چند کلمات بطور وصیت نامہ لکھ دیئے کہ شاید تمہارا کفر دفع ہو۔ مقصود اس مقام پر اسی کا دفع کرنا ہے۔ جو بحمد اللہ میرے اقراروں سے بوجہ احسن حاصل ہو گیا اور اس پر بھی اگر محمد تھانوی کے اذناب کو حفظ الایمان جیسے کفر نامہ کی حمایت سے زبان اور قلم کو روکنا پسند نہ ہوگا۔ میں تھانوی کہ

کفر سے نکلنے پر آیا ہوں۔ پھر حفظ الایمانی کفر میں اذناب کا مجھے سامنا بند نہ ہوگا تو اس کا انتقام خدا کے سپرد وہی مجدد تھانوی کے اذناب کی دم کاٹتے جو مجھ نکلتے ہوئے کو پھر گھسیٹ دیتے ہیں۔ میں تھانوی بہت دنوں سے ان اقراروں کا قصد رکھتا تھا۔ مگر میرے اذناب بدزبان بدلگام نہایت ناپاک الفاظ سے حسام الحرمین شریف و علمائے کرام کو یاد کرتے تھے۔ جن ملعون کلمات کو دیکھتے ہوئے مجدد تھانوی کا کلیجہ دہلتا تھا کہ ایک تو اللہ کے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو گالی دی اور اوپر سے چوری اور سرزوری جو پاکیزہ کلام اور ان کا غلام ان کی شان اقدس کی حمایت کرے اس پر یوں گالیاں برسیں۔ اسی لیے اب تک میں نے ایسی لغویات اذناب مخذولین کے جواب کی طرف التفات نہ کیا۔ کیونکہ مجدد تھانوی کے اذناب پکے ہٹ دھرم بے ایمان ہیں۔ مجھے یہ امر تجربہ سے معلوم ہوا ہے۔ میرا ان کا رات دن کا ساتھ ہے۔ اس پر کوئی معتد بہ نفع مرتب نہ ہونے کی وجہ سے ان کو ہدایت نہ کی کہ اس کو محض اضاعت وقت سمجھتا ہوں اب جو آپ دربھنگی صاحب مجدد تھانوی کے یار غار میری بے کسی میں میری ڈھال نامددگار بے میری توکیل کے بغیر وکیل بے اختیار نے اپنی اس ناپاک فحش بے باک روشنی سے عدول کر کے بھلے مانسوں کے طریقہ کے موافق حسام الحرمین شریف اور میرے سچے ہادی حقیقی مرشد اعلیٰحضرت مجدد المائۃ الحاضرہ کا نام پاک ادب سے لیکر مجھ سے پوچھا میں نے اپنے معلومات ظاہر کر دیے۔ کہ واقعی حفظ الایمان میں یقینی قطعی کفر ہے اور اس کا مصنف بیشک خارج از اسلام ہے۔ بلکہ جو حفظ الایمان میں صراحۃً واعتقاداً ہے اگر کوئی بلا اعتقاد و بلا تصریح اشارۃً بھی ایسا کہے وہ بھی کافر ہے۔ رہا یہ کہ مجدد تھانوی سے کہئے کہ پھر تم مسلمان کیوں نہیں ہوتے۔ اس کا جواب کافر شیخ کی طرف سے مومن خاں دے گئے ہیں کہ؎

عمر ساری تو کٹی عشق بتاں میں مومن
آخری وقت میں کیا خاک مسلمان ہوں گے

غرض یہ کہ ؎

من نکردم شما حذر بکنید

تھانوی صاحب دھرم سے کہنا آپ کی ان سطور کی کیا پاکیزہ شرح ہے جس سے



بہت سے کفر آپ پر سے اٹھ گئے۔ بہت سے تناقض مٹ گئے آپ کی اگلی پچھلی مطابق ہوگئی اس نفیس تاویل کا احسان تو نہ مانیے گا؎

تمہارے سر پہ جو تاویل کا یہ ٹوپ رکھا ہے
نہ پھینکو اس کو اچھی کہہ کے تم مانو تو اچھا ہو

**سوال پنجاہ و ہشتم:** تھانوی صاحب رسیا کی کلا بازیاں ملاحظہ ہوں:

خصم کے کرے وار کی گھبراہٹ میں سب کچھ تو ان کہی بول گئی۔ اپنی کھلی تکفیر پر منہ کھول گئی۔ اب پیٹ میں چوہے دوڑ رہے کہ ہے ہے لوگ کہیں گے ہاری جھک ماری اپنے اگلے دھرم کی گردن اتاری۔ لہٰذا یہ پیش کرتی ہے۔ اس سے یہ شبہ بھی نہیں ہو سکتا ہے کہ اب تک کیوں نہیں لکھا۔ شاید اب رجوع کر لیا ہو۔ تھانوی صاحب آپ نے خود دیکھا کہ جو کچھ حفظ الایمان میں لکھا تھا اسے صاف کہہ دیا کفر ہے۔ اس کے قائل کو صاف لکھ دیا اسلام سے خارج ہے اس سے بڑھ کر اور کوئی رجوع مقصود ہے۔ ہاں یہ کہئے کہ، هم ينهون عنه وينأون عنه۔ امر دیگر ہے مانیں اور مکریں، جحدوا بها واستيقنتها انفسهم۔ میں تو دل و زبان مختلف تھے۔ یہاں سانپ کی سی زبانیں ہی دو ہیں ایک سے اقرار ایک سے انکار۔ خلاصہ یہ کہ ایمان لانا کسی طرح منظور نہیں تو اتنی بات کے لیے یہ تکلیف کیوں فرمائی۔ یہ تو پہلے ہی معلوم تھا کہ، ثم لا يعودون۔ صادق مصدوق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرما چکے کہ دین سے نکل جائیں گے۔ جیسے تیر نشانے سے پھر لوٹ کر نہ آئیں گے۔ رجوع نہ کریں گے۔ یہود کو فرما دیا:

لا يتمنونه ابدًا بما قدمت ايديهم۔

کبھی موت کی تمنا نہ کریں گے۔ یہودی کو کاٹ ڈالو ہرگز آرزوئے مرگ نہ کرے گا۔ آپ حضرات کو فرما دیا ہے:

ثم لا يعودون۔

پھر رجوع نہ کریں گے۔ وہی دیکھئے سب کچھ کہہ کہلا کر آپ کو رجوع سے انکار ہے۔ العزة لله۔ ارشاد اقدس میں کہیں فرق پڑ سکتا ہے۔ کیوں تھانوی صاحب ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

کے علوم غیب کیسے بیچے ہیں۔ آمنّا بہ والحمد للہ ربّ العٰلمین۔

**سوال پنجاہ ونہم** : برسلیا کہتی ہے۔ سو وجہ نہ لکھنے کی یہی تھی کہ کسی نے بھلے مانسوں کی طرح پوچھا ہی نہ تھا۔ تھانوی صاحب بھلے مانس تو کاشی پور میں بستے ہیں یا تھانہ بھون میں۔ ور بھنگی بھی بھلے مانس نہیں کہ انھوں نے بھلے مانسوں کی طرح پوچھا نہ کہ خود بھلے مانس ہوں۔ خیر یہ تو آپ جانیں اور وہ آپ کی خانگی باتوں میں ہمیں کیا دخل۔ مگر خدا کو ایک جان کر یہ تو فرمایئے کہ آٹھ سال ہونے آئے۔ ۱۱ جمادی الآخرۃ ۱۳۲۳ھ کو جو معززین شہر بیس سوال آپ کی خدمت میں لے کر گئے اور آپ نے ایک نہ ہزار نہ معاف کیجئے میں اس فن میں جاہل ہوں اور میرے اساتذہ بھی جاہل ہیں جو شخص تم سے دریافت کرے اسے ہدایت کرو طبیب کا کام نسخہ لکھ دینا ہے یہ نہیں کہ مریض کی گردن پر چھری رکھ دے کہ تو پی لے۔ تم اپنی امت میں سب کو داخل کر لو میں جو کچھ کہہ چکا وہی کہوں گا۔ مجھے معقول بھی کر دیجئے تو وہ کہے جاؤنگا مجھے معاف کیجئے آپ جیتے اور میں ہارا۔ یہ سخت اضطراب کے کلمات کہہ کر پیچھا چھڑایا۔ دوبارہ رجسٹری کرکے آپ کو بھیجے آپ نے منکر ہو کر واپس دیئے۔ سہ بارہ رسالہ ظفر الدین الجید میں چھاپ کر حاضر کیئے۔ آٹھ برس سے لاجواب ہیں۔ خدا کو ایک مان کر دھرم دھرم سے بتایئے کہ ان میں کونسا لفظ کڑا یا۔ آپ کی ساختہ تہذیب کے خلاف تھا۔ آپ نہ بتائیں تو بطش غیب ۱۳۲۴ھ طبع ہو کر آٹھ سال سے شائع ہے اور مکرر طبع ہوا۔ مسلمان اس میں سوالات مذکورہ کی نقل ملاحظہ فرمائیں کہ ان میں کونسا حرف کونسا نقطہ تھانوی صاحب کی شان میں بٹا لگاتا تھا جیسے فرماتے ہیں کسی نے بھلے مانسوں کی طرح پوچھا ہی نہ تھا۔ تھانوی صاحب ایسے عالم آشکار واقعہ میں اتنا سفید جھوٹ کیا یہ آپ کو اچھا لگتا ہے۔ یا آپ کی گھریلو شریعت میں روا ہے۔ یہ کیوں نہیں کہتے کہ جی بھر کر کفر بکا تھا۔ منہ بھر کر اللہ و رسول کو بے نقط سنائی تھیں۔ اب جو مسلمانوں نے آڑے ہاتھوں لیا چھکے چھوٹ گئے۔ سینے ٹوٹ گئے، تیور پھٹ گئے، دم الٹ گئے۔ معاف کیجئے معاف کیجئے آپ جیتے میں ہارا ؏

لب نازک سے صدا آنے لگی بس بس کی



ہم آپ کی مان لیں یونہی سہی کہ دنیا کے پردہ پر نہ وہ سوالات پیدا ہوئے۔ نہ معززین نے آپ کے ہاتھ میں دیئے نہ پھر رجسٹری ہو کر گئے نہ پھر طبع ہو کر شائع ہوئے یا یوں سہی کہ وہ بھی آپ کے یہاں کے اصطلاحی بھلے مانسوں کی طرح نہ تھے کہ ان میں آپ کی ور بھنگی وڈووڑنیوں کی طرح مٹکنیوں، منہاریوں کے مذہب بول تھی نہ آپ کی اجودھیا باشی شہاب ثاقب کی طرح رنڈیوں بھٹیاریوں کے بھکڑ تھے۔ نہ آپ کی لال کتیا سیف النقی کی طرح غلیظ فحش ابلیسی فحش قانونی فحش تھے یہ سب اور اس سے بڑھ کر اور جو چاہو ٹھہرا لو۔ ذرا کسی غیرت دار یا حیا سے پوچھئے کہ ایک ملا کہلانے والے کی چاند پر دس سال کامل ڈیل تلے والا ہر وقت برسے۔ شرق سے غرب تک عجم سے عرب تک اس کے کفر کفر کا چرچا پھیلے اور وہ چپکا دم سادھے پڑا رہے کہ کفر کا الزام عظیم قائم ہے۔ ہو نے وہ بھلے مانسوں کی طرح کوئی پوچھے تو اپنے اوپر سے کفر اٹھائیں مسلمانوں کو ایک اچھوتی اسلام دوزی پر الزام کفر کے گناہ عظیم سے بچائیں نہ اپنے ایمان کا غم نہ اپنی چاند کی فکر نہ مسلمانوں کو اس عظیم کبیرہ میں پڑے سے روکنے کی ضرورت یہ سب اوڑھے پڑے ہیں۔ اس لیئے کہ کسی نے بھلے مانسوں کی طرح نہ پوچھا۔ اف تیری سمائی۔ اس سے لاکھ درجے ہلکا الزام کسی دنیوی یا خانگی بات پر گرتا تو چیخ پڑتا۔ کچہری تک پہنچتا۔ یہاں کچھ جان ہوتی تو یہی سکوت برتا جاتا۔ ؏

نطق کا حوصلہ معلوم ہے بس جانے دو

۳۔ یہ بھی جانے دو بھل منسئی کی پوچھنے والے تو تمہارے گھر بلو ہاتو تھے۔ جیسے اب دس برس کی کمیٹی میں یہ سوا دو ورق نکالنے کو ور بھنگی سے پوچھوائی۔ دس برس پہلے پوچھوا لیتے تو کیا گناہ تھا۔ معلوم ہوا کہ سب جھوٹی ملعون بناوٹیں ہیں۔ دس برس تک تمام طائفہ بھر کی سمجھ میں کچھ آیا ہی نہیں۔ ناچار اوپر کا سانس اوپر نیچے کا نیچے۔ اب دس برس بعد کچھ سوجھی تو اپنے اصطلاحی بھلے مانس سے پوچھوا کر سوا دو ورق بکی جو یوں گے پر الٹی پھر ہی ہو گی۔ واللہ الحمد۔ کیوں تھانوی صاحب دھرم سے کہنا یہ کتنا ٹھیک ہے۔

**سوال شصتم:** تھانوی صاحب رسلیا کی جیک پھیریاں تو گوہر کر بھی مات کر گئیں اب مسلمانوں کے چھلنے کو پھر کا داکاٹتی ہے کہ میرا اور میرے سب بزرگوں کا عقیدہ ہمیشہ سے آپ کے افضل المخلوقات فی جمیع الکمالات العلمیۃ ہونے کے باب میں یہ ہے ؎

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

تھانوی صاحب وہ مختص الایمان والے پاگل اور چوپائے کہاں گنوائے جن سب کو معاذ اللہ علم غیب میں (دشمنان) بندگان حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ہمسر کر دیا تھا۔ بسط البنان نے اپنے جواب آخر میں علوم عظیمہ مختصہ کا فرق بھی قطع نظر کی گردش چشم میں اڑا دیا تھا۔

۲ وہ آپ کے بزرگ گنگوہی صاحب والا شیطان کیا۔ انہیں کے ساتھ دفن کر دیا جسے فرمایا تھا شیطان کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخر عالم کی وسعت علم کی کونسی نص قطعی ہے۔ خیر اس کا تو یہ جواب دے بھی سکتے ہو کہ گنگوہی صاحب نے اسی عبارت میں ابلیس کو خدا کا شریک مانا ہے اور خدا کا شریک نہ ہوگا۔ مگر خدا اور ہم نے حضور کو بعد از خدا بزرگ کہا ہے تو خود اسے گناہ ابلیس کا بڑھ جانا موجب اعتراض نہیں۔ بلکہ ضرور ہے مگر آپ پاگل چوپائے بچے سب کو برابر کر چکے۔ اس کا جواب کیا ہوگا۔ کیا یہ سب بھی آپ کے یہاں خدا ہیں، ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

الحمد للہ مسماۃ بسط البنان کی سب نزاکتوں کی کامل نازبرداری ہوگئی۔ بفضلہ تعالیٰ اول تا آخر کوئی حرف نہ بچا سوا ان چند سطروں کے جن میں مسئلہ علم غیب پر کچھ ریز کی ہے۔ کہ اس پر مستقل رسالہ بعونہ تعالیٰ ہدیۂ ناظرین ہوگا۔ وباللہ التوفیق۔

**تنبیہ:** یہ بظاہر ساٹھ اور معنی ایک سو بتیس ۱۳۲ سوال اور حقیقۃً سر اشرف جناب تھانوی صاحب پر قہر الٰہی کے ایک سو بتیس ۱۳۲ جبال ہیں کہ اخیر کے بیس سوالوں میں اکثر متعدد نمبروں پر مشتمل زائد نمبروں کی فہرست یہ ہے۔

| سوال | زیادت | سوال | زیادت | سوال | زیادت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴ | ۴۲ | ۶ | ۴۳ | ۲ |



| سوال | زیادت | سوال | زیادت | سوال | زیادت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۳ | ۴۵ | ۱ | ۴۶ | ۱۵ |
| ۴۸ | ۴ | ۴۹ | ۴ | ۵۰ | ۲ |
| ۵۱ | ۲ | ۵۴ | ۹ | ۵۶ | ۵ |
| ۵۷ | ۱۲ | ۵۹ | ۲ | ۶۰ | ۱ |

کل تعداد زیادت سوالات: ۷۲۔

تو بیس حقیقۃً بانوے ۹۲ ہیں اور اگلے چالیس مل کر ایک سو بتیس پہلے سوالات میں بھی بعض جگہ متعدد نمبر ہیں۔ مگر یہ خاص اہتمام مسماۃ کی دسویں کیادی نے کرایا کہ اسی پر اس کے گواری جواری خواری کو بڑا ناز تھا۔ پہلا عشرہ تحذیر الناس کا ستیاناس تھا اس پر مستقل مختصر کتاب مستطاب اشد الباس علی عابد الخناس پھر کتاب لاجواب القمع القاصم لداسم القاسم میں ہے: یہاں استطراداً اسے مختصر سا ذکر کر دیا کہ مدرسہ دیوبند کی آئی تحریر جو اس رسالہ مبارکہ وقعات السنان الی حلق المسماۃ بسط البنان کی محرک ہوئی۔ اس میں تحذیر الناس کو بھی ذکر کیا تھا یا یوں سمجھئے کہ وہ عشرہ شروع مقصود کی بسم اللہ سے پہلے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کی جگہ ہے۔ نہیں نہیں بلکہ بسط البنان مخزن انجاس گوناگوں ہے۔ اس میں دخول سے پہلے اعوذ باللہ من الخبث والخبائث کہنا مسنون ہے۔ بہر حال خاص بسط البنان پر دو اوپر تین اربعین یعنی ایک سو بیالیس ۱۴۲ شدید وہتین:

والحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی خاتم النبیین ومحمد وآلہ وصحبہ اجمعین۔ امین والحمد للہ رب العلمین۔

---

جناب وسیع الالقاب خفتہ جانے دیں۔ اگر کوئی لفظ ہمارا آپ کو برا لگا ہو معاف کریں یہ خوب سمجھ رکھیے کہ اب آپ کی خاموشی کا پردہ چاک ہوگیا۔ پہلے تو جاہلوں کے نزدیک آپ کی چپ کا بھرم بنا تھا کہ خدا جانے بولیں تو کیا بولیں۔ ممکن کہ جواب دے کر حفظ الایمان کی قسمت کھولیں اب جو سوا دو ورق بسط البنان لکھ کر بول دیئے۔ اپنے دھرنگ کے سب پردے کھول دیئے۔ معلوم ہوگیا کہ آپ کے پاس کچھ جواب نہیں۔ سوا اس کے کہ اپنے کفر پر اور رجسٹری کر دی اپنے خارج از اسلام ہونے کی قبولیت لکھ دی۔ بلکہ ایک کفر پر چڑھ اور بڑھا کر اپنے کفر کے یکہ میں اپنا چھکڑا جتوا کر اپنے پچاڑی کی گلی اور تنگ کر لی۔ اب آپ کی خاموشی کو کوئی جاہل بھی تغافل کی گدی نہ مانے گا۔ بلکہ صراحتہً آپ کے عجز کے منہ میں بھاری پتھر کی ڈاٹ جانے گا۔ کہئے یہ بہتر ا حق کا قبول جو خلق کو پسند خالق کو مقبول۔ لہذا اس ایمانی معاہدہ کی طرف آپ کو دعوت ہے۔ جس کی ابتدا ہم خود کریں۔ ہم سچے دل سے اقرار کرتے ہیں کہ اگر آپ نے ان سب سوالات کا جدا جدا معقول جواب لکھ دیا۔ جس میں نہ اڑان گھائی ہو نہ ہیر پھیر نہ کترانا نہ مکابرہ ڈھٹائی ہو نہ دھوکے دے کر عوام کو چندرانا تو ہم صاف اعلان کر دیں گے کہ حفظ الایمان پر تکفیر غلط تھی اور اگر آپ ایمانا سمجھ لیں کہ الزام لاجواب ہے تو خدا کو مان کر انصافاً قبول دیں کہ واقعی حفظ الایمان میں آپ نے کفر لکھا اور اب مسلمان ہوتے ہیں۔ میں سچ کہتا ہوں۔ اس میں آپ کی کچھ ہتک نہ ہوگی۔ بلکہ ہر عاقل کے نزدیک وقعت آپ کی بڑھ جائے گی۔

---

اور یہ بارہا معروض ہو چکا کہ علمائے کرام حرمین شریفین نے آپ پر حکم کفر فرمایا ہے کفر و اسلام میں وکالت نہیں۔ آخر بولیں کہ ان سوالات کے حکم سے آپ کافر ثابت ہوئے یا نہیں۔ ہوئے تو قبول دو اعلان کے ساتھ توبہ چھاپو۔ نہیں ہوئے تو جواب دو ڈر کا ہے۔ کا ہے سے حجاب دو اور اگر حسب عادت قدیمہ سکوت ہی کی ٹھہرائی۔ اگرچہ خواری



خواری سے چیخ پکار مچائی اور بیشک آپ کے چیلے یوں ہی کر رہے ہیں جس کی گلی یعنی اپنی ابدی ہر کی عزیمت آپ نے پہلے ہی جتادی ہے کہ اس پر بھی قلم رو کنا نہ ہوگا تو اس کا انتقام خدا کے سپرد کر کے گونگا باخدا وا ریم کار دیا خلائق کار نیست جس کا صاف مطلب یہی ہے کہ دس برس کی ضربوں پر طائفہ بھر کے سہارا دیئے سے یہ سوا دو ورقی اد چھلی اس پر ضربیں پڑیں تو میں بیک بینی دو گوش در خواب خرگوش مدہوش و خاموش شہر خموشاں گنگوہی صاحب کی پائنتی چل بسوں گا۔

ع بعد از مرمن کن فیکون شد شدہ باشد

غرض سکوت مبہوت کا عزم بالجزم خود ظاہر کر چکے ہو، تو حضرت اس کے لیے ایک میعاد۔ رسالہ رجسٹری بھیجتے ہیں۔ دو دن وصول کے رکھیں اور جواب کے لیے آپ کا اکتالیس روز کا چلہ، دو دن ادھر وصول جواب کے اگر روز ترسال سے ۴۵ دن کے اندر آپ نے جواب نہ بھیجا تو اپنا ڈبل کفر بسط البنان میں صاف صاف قبول ہی چکے ہو۔ صرف اپنا نام باقی تھا۔ اب یہ باقی بھی واصل میں داخل ہوگا اور یہ ٹھہرے گا کہ آپ نے یوں لکھ دیا کہ بیشک اشرف علی ولد فلاں تھانوی کافر مرتد ہے۔

فرمایئے اس سے زیادہ اور میں کیا کر سکتا ہوں اللہ ہی آپ کی چپ توڑے۔ اور قبول اسلام کی توفیق بخشے۔ آمین: والحمد للہ رب العلمین وافضل الصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین سیدنا ومولانا محمد واٰلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین آمین۔

---

کہ اللہ کے لیے ایک عظیم دینی نزاع کا یہ نہایت سہل و آسان مختصر فیصلہ سچے انصاف کی نگاہ سے اول تا آخر ملاحظہ فرمائیں۔ بعض نئی تہذیب کے خیالات جن کے نزدیک اللہ و رسول کی جناب میں کوئی کیسی ہی ناپاک بک جائے۔ بے تہذیب نہیں۔ مگر جو مسلمان اسے

---

ئے جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

اپ کی جگہ تم کہے وہ پکارنا مذہب ہے ان سے گزارش کہ اگر کسی مذہب نا مذہب ہی میں ایک عظیم نزاع امر دین میں ہو اور ایک نظر دیکھنے میں اس کا سہل فیصلہ ہوتا ہو تو اسے دیکھنا کونسی عقل یا ایمان کے خلاف ہے ۔ نا مذہب ہی سمجھ کر اصل مضامین پر تو نظر فرمایئے ۔ اگر جناب تھانوی صاحب کی اس بسط البنان میں خود انہیں کے اقراروں انھیں کی سندوں سے ہر جگہ حسام الحرمین کا دعوی ثابت نہ ہوا ہو تو شکایت کیجئے ورنہ اقراروں کے بعد پھر انکار کیوں ہے ذرا خدا کو مان کر دیکھئے تو کہ جناب تھانوی صاحب اسی بسط البنان میں خود اپنے اوپر کس زور کا فتوی لگا رہے ہیں کہ اتنا تو حسام الحرمین نے بھی نہ فرمایا تھا وللہ الحمد ۔ تھانوی صاحب کو ۴۵ دن کی مہلت کا اعلام بھی لکھ دیا ہے اور وہ ہمت فرما کر ان تمام سوالوں کے معقول جواب دے دیں تو اسی پر مناظرہ حفظ الایمان کا خاتمہ رکھ دیا ہے ۔ پھر فیصلہ کر لینے میں دیر کیا ہے ۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ۔

---